بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحۡمَدُهٗ وَ نُصَلِّيۡ عَلٰي رَسُوۡلِهِ الۡكَرِيۡمِ وَعَلٰي عَبۡدِهِ الۡمَسِيۡحِ الۡمَوۡعُوۡدِ

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ھوالناصر

# پیش لفظ

سیدنا حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصار اللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علی ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق از سرِ نو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔

اس کارِ خیر میں مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ، مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم انتصار احمد صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے بھی خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں اٹھارہ پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اور اب الحمدللہ انیسواں پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد مزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسار مکرم مولانا منیر الدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یو کے کا ممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیا اور بیش قیمت ہدایات دیں اور راہنمائی فرمائی۔ اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کو قبول فرمائے اور اجرِ عظیم سے نوازے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کوشش کو دین اسلام اور کلام اللہ کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کا موجب بنا دے اور مجلس انصار اللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔ آمین

خاکسار

چوہدری اعجاز الرحمٰن

صدر مجلس انصار اللہ برطانیہ

اکتوبر 2021ء

| وَ | قَالَ | الَّذِيْنَ | لَا | يَرْجُوْنَ | لِقَآءَنَا | لَوْ | لَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے کہا | وہ لوگ | نہیں | وہ امید رکھتے ہیں | ہماری ملاقات | کیوں | نہ |

وَقَالَ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا لَوْلَآ

اور اُن لوگوں نے کہا جو ہم سے ملنے کی امید نہیں رکھتے کہ

| اُنْزِلَ | عَلَيْنَا | الْمَلٰٓئِكَةُ | اَوْ | نَرٰى | رَبَّنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ اتارا گیا | ہم پر | فرشتے | یا | ہم دیکھتے ہیں | ہمارا ربّ |

اُنْزِلَ عَلَيْنَا الْمَلٰٓئِكَةُ اَوْ نَرٰى رَبَّنَا ط

ہم پر فرشتے کیوں نہ اتارے گئے یا ہم اپنے ربّ کو دیکھ لیتے۔

| لَقَدِ | اسْتَكْبَرُوْا | فِيْٓ | اَنْفُسِهِمْ | وَ | عَتَوْ | عُتُوًّا | كَبِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | انہوں نے تکبر کیا | میں | ان کے نفس | اور | انہوں نے سرکشی کی | سرکشی | بڑا |

لَقَدِ اسْتَكْبَرُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ وَعَتَوْ عُتُوًّا كَبِيْرًا ﴿22﴾

یقیناً انہوں نے اپنے تئیں بہت بڑا سمجھا ہے اور بہت بڑی سرکشی کی ہے۔

| يَوْمَ | يَرَوْنَ | الْمَلٰٓئِكَةَ | لَا | بُشْرٰى | يَوْمَئِذٍ | لِّلْمُجْرِمِيْنَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | وہ دیکھیں گے | فرشتے | نہیں | خوشخبری | اُس دن | مجرموں کے لئے | اور |

يَوْمَ يَرَوْنَ الْمَلٰٓئِكَةَ لَا بُشْرٰى يَوْمَئِذٍ لِّلْمُجْرِمِيْنَ وَ

جس دن وہ فرشتوں کو دیکھیں گے اس دن مجرموں کے لئے کوئی خوشخبری نہیں ہوگی اور

| يَقُوْلُوْنَ | حِجْرًا | مَّحْجُوْرًا | وَ | قَدِمْنَآ | اِلٰى | مَا | عَمِلُوْا | مِنْ | عَمَلٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ کہیں گے | روک | جسے روک دیا گیا ہو | اور | ہم نے پیش قدمی کی | طرف | جو | انہوں نے عمل کئے | سے | عمل |

يَقُوْلُوْنَ حِجْرًا مَّحْجُوْرًا ﴿23﴾ وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ

وہ کہیں گے (عذاب کے ان فرشتوں سے) ایسی روک ہی بہتر ہے جو پاٹی نہ جا سکے۔ اور جو عمل بھی انہوں نے کیا ہم اس کی طرف پیش قدمی کریں گے

| فَجَعَلْنٰهُ | هَبَآءً | مَّنْثُوْرًا | اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ | يَوْمَئِذٍ | خَيْرٌ | مُّسْتَقَرًّا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ہم نے اُسے بنا دیا | ذرّے، غبار | بکھرا ہوا، پراگندہ | جنت والے | اُس دن | بہتر | مستقل ٹھکانا |

فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا ﴿24﴾ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ يَوْمَئِذٍ خَيْرٌ مُّسْتَقَرًّا

اور ہم اسے پراگندہ خاک بنا دیں گے۔ جنت کے رہنے والے اس دن مستقل ٹھکانے کے لحاظ سے بھی سب سے اچھے ہوں گے

| وَّ | اَحۡسَنُ | مَقِیۡلًا | وَ | یَوۡمَ | تَشَقَّقُ | السَّمَآءُ | بِالۡغَمَامِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | زیادہ اچھا | عارضی آرام کی جگہ | اور | دن | وہ پھٹے گی | آسمان | بادلوں سے |

وَّ اَحۡسَنُ مَقِیۡلًا ﴿25﴾ وَ یَوۡمَ تَشَقَّقُ السَّمَآءُ بِالۡغَمَامِ

اور عارضی آرام کی جگہ کے لحاظ سے بھی بہترین۔ اور (یاد کرو) جس دن آسمان بادلوں (کی گھن گرج) سے پھٹنے لگے گا

| وَ | نُزِّلَ | الۡمَلٰٓئِکَۃُ | تَنۡزِیۡلًا | اَلۡمُلۡکُ | یَوۡمَئِذِ | الۡحَقُّ | لِلرَّحۡمٰنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ اتارا گیا | فرشتے | بار بار اتارا جانا | بادشاہت | اس دن | سچا | رحمان کے لئے |

وَ نُزِّلَ الۡمَلٰٓئِکَۃُ تَنۡزِیۡلًا ﴿26﴾ اَلۡمُلۡکُ یَوۡمَئِذِ ۨ الۡحَقُّ لِلرَّحۡمٰنِ ؕ

اور فرشتے جوق در جوق اتارے جائیں گے۔ سچی بادشاہت اُس دن رحمان کے لئے ہوگی

| وَ | کَانَ | یَوۡمًا | عَلَی | الۡکٰفِرِیۡنَ | عَسِیۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ ہے | دن | پر، اوپر | کافر (جمع) | مشکل، دشوار |

وَ کَانَ یَوۡمًا عَلَی الۡکٰفِرِیۡنَ عَسِیۡرًا ﴿27﴾

اور کافروں کے لئے وہ بہت دشوار دن ہوگا۔

| وَ | یَوۡمَ | یَعَضُّ | الظَّالِمُ | عَلٰی | یَدَیۡهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | دن | وہ کاٹے گا | ظالم | پر، اوپر | اس کے دونوں ہاتھ |

وَ یَوۡمَ یَعَضُّ الظَّالِمُ عَلٰی یَدَیۡهِ

اور (یاد کرو) جس دن ظالم (حسرت سے) اپنے ہاتھ کاٹے گا

| یَقُوۡلُ | یٰلَیۡتَنِی | اتَّخَذۡتُ | مَعَ | الرَّسُوۡلِ | سَبِیۡلًا |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ کہے گا | اے کاش میں | میں نے اختیار کیا | ساتھ | رسول | راستہ |

یَقُوۡلُ یٰلَیۡتَنِی اتَّخَذۡتُ مَعَ الرَّسُوۡلِ سَبِیۡلًا ﴿28﴾

اور کہے گا کاش! میں نے رسول کے ساتھ ہی راہ اختیار کی ہوتی۔

| یٰوَیۡلَتٰی | لَیۡتَنِیۡ | لَمۡ اَتَّخِذۡ | فُلَانًا | خَلِیۡلًا |
|---|---|---|---|---|
| اے وائے ہلاکت | کاش میں | میں نے نہیں بنایا | فلاں | دوست |

یٰوَیۡلَتٰی لَیۡتَنِیۡ لَمۡ اَتَّخِذۡ فُلَانًا خَلِیۡلًا ﴿29﴾

اے وائے ہلاکت! کاش میں فلاں شخص کو گہرا دوست نہ بناتا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَقَدۡ | اَضَلَّنِیۡ | عَنِ | الذِّکۡرِ | بَعۡدَ | اِذۡ | جَآءَنِیۡ |
| یقیناً | اس نے مجھے گمراہ کیا | سے | ذکر | بعد | جب | وہ میرے پاس آیا |

لَقَدۡ اَضَلَّنِیۡ عَنِ الذِّکۡرِ بَعۡدَ اِذۡ جَآءَنِیۡ ؕ

اس نے یقیناً مجھے (اللہ کے) ذکر سے منحرف کر دیا بعد اس کے کہ وہ میرے پاس آیا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | کَانَ | الشَّیۡطٰنُ | لِلۡاِنۡسَانِ | خَذُوۡلًا | وَ | قَالَ | الرَّسُوۡلُ |
| اور | وہ تھا | شیطان | انسان کے لئے | بے یار و مددگار چھوڑ جانے والا | اور | اس نے کہا | رسول |

وَ کَانَ الشَّیۡطٰنُ لِلۡاِنۡسَانِ خَذُوۡلًا ﴿30﴾ وَ قَالَ الرَّسُوۡلُ

اور شیطان تو انسان کو بے یار و مددگار چھوڑ جانے والا ہے۔ اور رسول کہے گا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یٰرَبِّ | اِنَّ | قَوۡمِی | اتَّخَذُوۡا | ھٰذَا | الۡقُرۡاٰنَ | مَھۡجُوۡرًا |
| اے میرے ربّ | یقیناً | میری قوم | انہوں نے بنایا | یہ | قرآن | متروک، چھوڑا ہوا |

یٰرَبِّ اِنَّ قَوۡمِی اتَّخَذُوۡا ھٰذَا الۡقُرۡاٰنَ مَھۡجُوۡرًا ﴿31﴾

اے میرے ربّ! یقیناً میری قوم نے اس قرآن کو متروک کر چھوڑا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | کَذٰلِکَ | جَعَلۡنَا | لِکُلِّ | نَبِیٍّ | عَدُوًّا | مِّنَ | الۡمُجۡرِمِیۡنَ |
| اور | اسی طرح | ہم نے بنایا | ہر ایک کے لئے | نبی | دشمن | سے | مجرم (جمع) |

وَ کَذٰلِکَ جَعَلۡنَا لِکُلِّ نَبِیٍّ عَدُوًّا مِّنَ الۡمُجۡرِمِیۡنَ ؕ

اور اسی طرح ہم ہر نبی کے لئے مجرموں میں سے دشمن بنا دیتے ہیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | کَفٰی | بِرَبِّکَ | ھَادِیًا | وَّ | نَصِیۡرًا | وَ | قَالَ | الَّذِیۡنَ | کَفَرُوۡا |
| اور | وہ کافی ہوا | تیرا ربّ | ہدایت دینے والا | اور | مددگار | اور | اس نے کہا | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا |

وَ کَفٰی بِرَبِّکَ ھَادِیًا وَّ نَصِیۡرًا ﴿32﴾ وَ قَالَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا

اور بہت کافی ہے تیرا ربّ بطور ہادی اور بطور مددگار۔ اور وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا وہ کہیں گے کہ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَوۡ | لَا | نُزِّلَ | عَلَیۡهِ | الۡقُرۡاٰنُ | جُمۡلَۃً | وَّاحِدَۃً |
| کیوں | نہ | وہ اُتارا گیا | اس پر، اس کے اوپر | قرآن | اکٹھا | یک دفعہ |

لَوۡ لَا نُزِّلَ عَلَیۡهِ الۡقُرۡاٰنُ جُمۡلَۃً وَّاحِدَۃً ۚۛ

اس پر قرآن یک دفعہ کیوں نہ اُتارا گیا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كَذٰلِكَ | لِنُثَبِّتَ | بِهٖ | فُؤَادَكَ | وَ | رَتَّلْنٰهُ | تَرْتِيْلًا |
| اسی طرح | تا کہ ہم مضبوط کریں | اس کے ساتھ | تیرا دل | اور | ہم نے اسے پڑھا | ٹھہر ٹھہر کر |

كَذٰلِكَ ۚ لِنُثَبِّتَ بِهٖ فُؤَادَكَ وَرَتَّلْنٰهُ تَرْتِيْلًا ﴿33﴾

اسی طرح (اُتارا جاتا تھا) تا کہ ہم اس کے ذریعہ تیرے دل کو ثبات عطا کریں اور (اسی طرح) ہم نے اسے بہت مستحکم اور سلیس بنایا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | يَاْتُوْنَكَ | بِمَثَلٍ | اِلَّا | جِئْنٰكَ | بِالْحَقِّ | وَ | اَحْسَنَ | تَفْسِيْرًا |
| اور | نہ | وہ تیرے پاس آئیں گے | مثال کے ساتھ | مگر | ہم تیرے پاس آئے | حق کے ساتھ | اور | بہترین | تفسیر |

وَلَا يَاْتُوْنَكَ بِمَثَلٍ اِلَّا جِئْنٰكَ بِالْحَقِّ وَاَحْسَنَ تَفْسِيْرًا ؕ ﴿34﴾

اور وہ تیرے سامنے کوئی حجت نہیں لاتے مگر ہم (اسے ردّ کرنے کے لئے) تیرے پاس حق لے آتے ہیں اور (اُس کی) بہترین تفسیر بھی۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَّذِيْنَ | يُحْشَرُوْنَ | عَلٰى | وُجُوْهِهِمْ | اِلٰى | جَهَنَّمَ |
| وہ لوگ | وہ اکٹھے کئے جائیں گے | پر، اوپر | ان کے چہرے | طرف | جہنم |

اَلَّذِيْنَ يُحْشَرُوْنَ عَلٰى وُجُوْهِهِمْ اِلٰى جَهَنَّمَ ۙ

وہ لوگ جو اوندھے مُنہ اکٹھے جہنّم کی طرف لے جائے جائیں گے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | شَرٌّ | مَّكَانًا | وَّ | اَضَلُّ | سَبِيْلًا |
| یہ لوگ | بُرے، بدترین | مقام، مرتبہ | اور | زیادہ بھٹکا ہوا، زیادہ گمراہ | راستہ |

اُولٰٓئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّاَضَلُّ سَبِيْلًا ۧ ﴿35﴾ ع 3 14 1

یہی وہ لوگ ہیں جو مقام کے لحاظ سے سب سے بُرے اور راہ کے لحاظ سے سب سے زیادہ بھٹکے ہوئے ہیں۔

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ | اٰتَيْنَا | مُوْسَى | الْكِتٰبَ | وَ | جَعَلْنَا | مَعَهٗٓ | اَخَاهُ | هٰرُوْنَ | وَزِيْرًا |
| اور | یقیناً | ہم نے دیا | موسیٰ | کتاب | اور | ہم نے بنایا | اس کے ساتھ | اس کا بھائی | ہارون | وزیر/معاون |

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَجَعَلْنَا مَعَهٗٓ اَخَاهُ هٰرُوْنَ وَزِيْرًا ۚۖ ﴿36﴾

اور یقیناً ہم نے موسیٰ کو کتاب عطا کی اور اس کے ساتھ ہم نے اس کے بھائی ہارون کو (اس کا) وزیر بنایا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَقُلْنَا | اذْهَبَآ | اِلَى | الْقَوْمِ | الَّذِيْنَ | كَذَّبُوْا | بِاٰيٰتِنَا |
| پس ہم نے کہا | تم دونوں جاؤ | طرف | قوم | وہ لوگ | انہوں نے جھٹلایا | ہماری آیات کو |

فَقُلْنَا اذْهَبَآ اِلَى الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ؕ

پس ہم نے کہا تم دونوں اس قوم کی طرف جاؤ جس نے ہماری آیات کو جھٹلا دیا ہے۔

| فَدَمَّرْنٰهُمْ | تَدْمِيْرًا | وَ | قَوْمَ | نُوْحٍ | لَّمَّا | كَذَّبُوا | الرُّسُلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ہم نے انہیں ہلاک کیا | بُری طرح ہلاک کرنا | اور | قوم | نوح | جب | انہوں نے تکذیب کی | رسول (جمع) |

فَدَمَّرْنٰهُمْ تَدْمِيْرًا ﴿37﴾ وَقَوْمَ نُوْحٍ لَّمَّا كَذَّبُوا الرُّسُلَ

پس ہم نے اُن (لوگوں) کو بُری طرح ہلاک کر دیا۔ اور نوح کی قوم کو بھی جب انہوں نے رسولوں کو جھٹلایا

| اَغْرَقْنٰهُمْ | وَ | جَعَلْنٰهُمْ | لِلنَّاسِ | اٰيَةً | وَ | اَعْتَدْنَا | لِلظّٰلِمِيْنَ | عَذَابًا | اَلِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے انہیں غرق کر دیا | اور | ہم نے انہیں بنایا | لوگوں کے لئے | نشان | اور | ہم نے تیار کیا | ظالموں کے لئے | عذاب | دردناک |

اَغْرَقْنٰهُمْ وَجَعَلْنٰهُمْ لِلنَّاسِ اٰيَةً ۭ وَاَعْتَدْنَا لِلظّٰلِمِيْنَ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿38﴾

ہم نے انہیں غرق کر دیا اور انہیں ہم نے لوگوں کے لئے ایک نشان بنا دیا۔ اور ظالموں کے لئے ہم نے بہت دردناک عذاب تیار کر رکھا ہے۔

| وَّ | عَادًا | وَّ | ثَمُوْدَاۡ | وَ | اَصْحٰبَ الرَّسِّ | وَ | قُرُوْنًا | بَيْنَ | ذٰلِكَ | كَثِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | عاد | اور | ثمود | اور | کنویں والے (جمع) | اور | قومیں | درمیان | اس | بہت، زیادہ |

وَّعَادًا وَّثَمُوْدَاۡ وَاَصْحٰبَ الرَّسِّ وَقُرُوْنًا بَيْنَ ذٰلِكَ كَثِيْرًا ﴿39﴾

اور عاد اور ثمود اور کنویں والوں کو بھی اور بہت سی اُن قوموں کو بھی جو اس (عرصہ) کے درمیان تھیں۔

| وَ | كُلًّا | ضَرَبْنَا | لَهُ | الْاَمْثَالَ | وَ | كُلًّا | تَبَّرْنَا | تَتْبِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سب، ہر ایک | ہم نے بیان کیا | اس کے لئے | مثالیں | اور | سب، ہر ایک | ہم نے ہلاک کیا | بُری طرح ہلاک کرنا |

وَكُلًّا ضَرَبْنَا لَهُ الْاَمْثَالَ ۡ وَكُلًّا تَبَّرْنَا تَتْبِيْرًا ﴿40﴾

اور ہر ایک کے لئے ہم نے (عبرت آموز) مثالیں بیان کیں اور سب کو ہم نے (بالآخر) بُری طرح ہلاک کر دیا۔

| وَ | لَقَدْ | اَتَوْا | عَلَى | الْقَرْيَةِ | الَّتِيْٓ | اُمْطِرَتْ | مَطَرَ | السَّوْءِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | وہ آئے، وہ گزر چکے | پر، اوپر | بستی | وہ جو، جس | وہ برسائی گئی | بارش | بُری |

وَلَقَدْ اَتَوْا عَلَى الْقَرْيَةِ الَّتِيْٓ اُمْطِرَتْ مَطَرَ السَّوْءِ ۭ

اور وہ (تیرے مخالف) ایسی بستی پر (بارہا) گزر چکے ہیں جس پر بُری بارش برسائی گئی تھی۔

| اَفَلَمْ يَكُوْنُوْا | يَرَوْنَهَا | بَلْ | كَانُوْا | لَا | يَرْجُوْنَ | نُشُوْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس کیا وہ نہیں ہوئے | وہ اسے دیکھتے ہیں | بلکہ | وہ تھے، وہ ہیں | نہیں | وہ امید رکھتے ہیں | دوبارہ اٹھنا |

اَفَلَمْ يَكُوْنُوْا يَرَوْنَهَا ۚ بَلْ كَانُوْا لَا يَرْجُوْنَ نُشُوْرًا ﴿41﴾

پس کیا وہ اس پر غور نہ کر سکے؟ حقیقت یہ ہے کہ وہ اٹھائے جانے کی امید ہی نہیں رکھتے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِذَا | رَاَوْكَ | اِنْ | يَّتَّخِذُوْنَكَ | اِلَّا | هُزُوًا |
| اور | جب | انہوں نے تجھے دیکھا | نہیں | وہ تجھے بناتے ہیں | مگر | ہنسی کا نشانہ |

وَاِذَا رَاَوْكَ اِنْ يَّتَّخِذُوْنَكَ اِلَّا هُزُوًا ؕ

اور جب وہ تجھے دیکھتے ہیں تو تجھے محض تمسخر کا نشانہ بناتے ہیں (یہ کہتے ہوئے کہ)

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَهٰذَا | الَّذِىْ | بَعَثَ | اللّٰهُ | رَسُوْلًا | اِنْ كَادَ | لَيُضِلُّنَا | عَنْ | اٰلِهَتِنَا |
| کیا یہ ہے | وہ جو | اس نے مبعوث کیا | اللہ | رسول | قریب تھا | وہ ضرور ہمیں گمراہ کردے گا | سے | ہمارے معبود |

اَهٰذَا الَّذِىْ بَعَثَ اللّٰهُ رَسُوْلًا ﴿42﴾ اِنْ كَادَ لَيُضِلُّنَا عَنْ اٰلِهَتِنَا

کیا یہ ہے وہ شخص جسے اللہ نے رسول بنا کر مبعوث کیا ہے؟ قریب تھا کہ یہ ہمیں اپنے معبودوں سے بھٹکا دیتا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَوْ | لَاۤ | اَنْ | صَبَرْنَا | عَلَيْهَا | وَ | سَوْفَ | يَعْلَمُوْنَ |
| اگر | نہ | کہ | ہم نے صبر کیا | اس پر | اور | عنقریب، جلد | وہ جان لیں گے |

لَوْلَاۤ اَنْ صَبَرْنَا عَلَيْهَا ؕ وَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ

اگر ہم اُن پر صبر نہ کئے رہتے۔ اور وہ ضرور جان لیں گے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حِيْنَ | يَرَوْنَ | الْعَذَابَ | مَنْ | اَضَلُّ | سَبِيْلًا |
| جب | وہ دیکھیں گے | عذاب | کون | زیادہ بھٹکا ہوا، زیادہ گمراہ | راستہ |

حِيْنَ يَرَوْنَ الْعَذَابَ مَنْ اَضَلُّ سَبِيْلًا ﴿43﴾

جب عذاب کو دیکھیں گے کہ کون راستے کے اعتبار سے سب سے زیادہ بھٹکا ہوا تھا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَرَءَيْتَ | مَنِ | اتَّخَذَ | اِلٰهَهٗ | هَوٰىهُ | اَفَاَنْتَ | تَكُوْنُ | عَلَيْهِ | وَكِيْلًا |
| کیا تو نے دیکھا | جو، جس | اس نے بنایا | اس کا معبود | اس کی خواہش | پس کیا تُو | تُو ہے، تُو ہوگا | اس پر | ضامن، کارساز |

اَرَءَيْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰهَهٗ هَوٰىهُ ؕ اَفَاَنْتَ تَكُوْنُ عَلَيْهِ وَكِيْلًا ﴿44﴾

کیا تُو نے اُس پر غور کیا جس نے اپنی خواہش ہی کو اپنا معبود بنالیا۔ پس کیا تُو اس کا بھی ضامن بن سکتا ہے؟

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمْ | تَحْسَبُ | اَنَّ | اَكْثَرَهُمْ | يَسْمَعُوْنَ | اَوْ | يَعْقِلُوْنَ |
| کیا | تُو گمان کرتا ہے | کہ | ان میں سے اکثر | وہ سنتے ہیں | یا | وہ عقل کرتے ہیں |

اَمْ تَحْسَبُ اَنَّ اَكْثَرَهُمْ يَسْمَعُوْنَ اَوْ يَعْقِلُوْنَ ؕ

کیا تو گمان کرتا ہے کہ ان میں سے اکثر سنتے ہیں یا عقل رکھتے ہیں؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | هُمْ | اِلَّا | كَالْاَنْعَامِ | بَلْ | هُمْ | اَضَلُّ | سَبِيْلًا |
| نہیں | وہ (جمع) | مگر | مویشیوں کی طرح | بلکہ | وہ (جمع) | زیادہ بھٹکا ہوا، زیادہ گمراہ | راستہ |

ع 4 10 2 اِنْ هُمْ اِلَّا كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ سَبِيْلًا ﴿45﴾ ع

وہ نہیں ہیں مگر مویشیوں کی طرح بلکہ وہ (ان سے بھی) زیادہ راہ سے بھٹکے ہوئے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَمْ تَرَ | اِلٰى | رَبِّكَ | كَيْفَ | مَدَّ | الظِّلَّ |
| کیا تُو نے نہیں دیکھا | طرف | تیرا ربّ | کس طرح، کیسے | اس نے پھیلایا | سایہ |

اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ ۚ

کیا تُو نے اپنے ربّ کی طرف نہیں دیکھا کہ وہ کیسے سائے کو پھیلاتا جاتا ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَوْ | شَآءَ | لَجَعَلَهٗ | سَاكِنًا | ثُمَّ | جَعَلْنَا | الشَّمْسَ | عَلَيْهِ | دَلِيْلًا |
| اور | اگر | اس نے چاہا | ضرور اس نے اسے بنا دیا | ساکن | پھر | ہم نے بنایا | سورج | اس پر | نشاندہی کرنے والا، رہنما |

وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ۚ ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَيْهِ دَلِيْلًا ﴿46﴾ ۙ

اور اگر وہ چاہتا تو اُسے ساکن بنا دیتا۔ پھر ہم نے سورج کو اس پر نشاندہی کرنے والا بنایا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | قَبَضْنٰهُ | اِلَيْنَا | قَبْضًا | يَّسِيْرًا | وَ | هُوَ | الَّذِيْ |
| پھر | ہم نے اس کو سمیٹا | ہماری طرف | سمیٹنا، کھینچنا | آہستہ آہستہ | اور | وہ | وہ جو |

ثُمَّ قَبَضْنٰهُ اِلَيْنَا قَبْضًا يَّسِيْرًا ﴿47﴾ وَهُوَ الَّذِيْ

پھر ہم اس (سائے) کو اپنی طرف آہستہ آہستہ سمیٹ لیتے ہیں۔ اور وہی ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جَعَلَ | لَكُمُ | الَّيْلَ | لِبَاسًا | وَّ | النَّوْمَ | سُبَاتًا |
| اس نے بنایا | تمہارے لئے | رات | لباس | اور | نیند | آرام کا ذریعہ |

جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِبَاسًا وَّالنَّوْمَ سُبَاتًا

جس نے تمہارے لئے رات کو لباس بنایا اور نیند کو آرام کا ذریعہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | جَعَلَ | النَّهَارَ | نُشُوْرًا | وَ | هُوَ |
| اور | اس نے بنایا | دن | منتشر ہونے کا ذریعہ، پھیل جانا | اور | وہ |

وَّجَعَلَ النَّهَارَ نُشُوْرًا ﴿48﴾ وَهُوَ

اور دن کو پھیلاؤ کا۔ اور وہی ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْٓ | اَرْسَلَ | الرِّيٰحَ | بُشْرًا | بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ |
| وہ جو | اس نے بھیجا | ہوائیں | خوشخبری | اس کی رحمت کے آگے آگے |

الَّذِيْٓ اَرْسَلَ الرِّيٰحَ بُشْرًاۢ بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ۚ

جس نے اپنی رحمت کے آگے آگے ہواؤں کو خوشخبری دیتے ہوئے بھیجا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَنْزَلْنَا | مِنَ | السَّمَآءِ | مَآءً | طَهُوْرًا |
| اور | ہم نے اتارا | سے | آسمان | پانی | پاکیزہ |

وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً طَهُوْرًا ۙ﴿49﴾

اور ہم نے آسمان سے پاکیزہ پانی اتارا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِّنُحْيِۦَ | بِهٖ | بَلْدَةً | مَّيْتًا | وَّ | نُسْقِيَهٗ | مِمَّا | خَلَقْنَآ | اَنْعَامًا |
| تا کہ ہم زندہ کریں | اس کے ذریعہ | شہر، سرزمین | مردہ | اور | ہم اس کو پلائیں گے | اس میں سے جو | ہم نے پیدا کیا | مویشی (جمع)، جانور |

لِّنُحْيِۦَ بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا وَّنُسْقِيَهٗ مِمَّا خَلَقْنَآ اَنْعَامًا

تا کہ ہم اس کے ذریعہ ایک مردہ سرزمین کو زندہ کریں اور اس (پانی) سے انہیں سیراب کریں جنہیں ہم نے بکثرت مویشیوں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَنَاسِيَّ | كَثِيْرًا | وَ | لَقَدْ | صَرَّفْنٰهُ | بَيْنَهُمْ | لِيَذَّكَّرُوْا |
| اور | انسان (جمع) | بہت، زیادہ | اور | یقیناً | ہم نے اسے پھیر پھیر کر بیان کیا | ان کے درمیان | تا کہ وہ نصیحت حاصل کریں |

وَّاَنَاسِيَّ كَثِيْرًا ﴿50﴾ وَلَقَدْ صَرَّفْنٰهُ بَيْنَهُمْ لِيَذَّكَّرُوْا ۫ۖ

اور انسانوں کی صورت میں پیدا کیا۔ اور یقیناً ہم نے اسے ان کے درمیان پھیر پھیر کر بیان کیا تا کہ وہ نصیحت پکڑیں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاَبٰٓى | اَكْثَرُ | النَّاسِ | اِلَّا | كُفُوْرًا |
| پس اس نے انکار کیا | اکثر | لوگ (جمع) | سوائے | کفر، ناشکری |

فَاَبٰٓى اَكْثَرُ النَّاسِ اِلَّا كُفُوْرًا ﴿51﴾

مگر اکثر لوگوں نے محض ناشکری کرتے ہوئے انکار کر دیا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَوْ | شِئْنَا | لَبَعَثْنَا | فِيْ | كُلِّ | قَرْيَةٍ | نَّذِيْرًا |
| اور | اگر | ہم نے چاہا | ضرور ہم نے مبعوث کیا | میں | ہر ایک | بستی | ڈرانے والا |

وَلَوْ شِئْنَا لَبَعَثْنَا فِيْ كُلِّ قَرْيَةٍ نَّذِيْرًا ۫ۖ﴿52﴾

اور اگر ہم چاہتے تو ہر بستی میں کوئی ڈرانے والا ضرور مبعوث کر دیتے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا تُطِعِ | الْكٰفِرِيْنَ | وَ | جَاهِدْهُمْ | بِهٖ | جِهَادًا | كَبِيْرًا |
| پس تُو پیروی نہ کر | کافر (جمع) | اور | تُو اُن سے جہاد کر | اس کے ساتھ | جہاد | بڑا |

فَلَا تُطِعِ الْكٰفِرِيْنَ وَجَاهِدْهُمْ بِهٖ جِهَادًا كَبِيْرًا ﴿53﴾

پس کافروں کی پیروی نہ کر اور اس (قرآن) کے ذریعہ اُن سے ایک بڑا جہاد کر۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | الَّذِيْ | مَرَجَ | الْبَحْرَيْنِ | هٰذَا | عَذْبٌ | فُرَاتٌ |
| اور | وہ | وہ جو | اس نے ملایا | دوسمندر | یہ | میٹھا | پیاس بجھانے والا |

وَهُوَ الَّذِيْ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ هٰذَا عَذْبٌ فُرَاتٌ

اور وہی ہے جو دوسمندروں کو ملا دے گا۔ یہ بہت میٹھا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | هٰذَا | مِلْحٌ | اُجَاجٌ | وَ | جَعَلَ | بَيْنَهُمَا | بَرْزَخًا |
| اور | یہ | نمکین | تلخ، کڑوا | اور | اس نے بنایا | ان دونوں کے درمیان | روک |

وَّهٰذَا مِلْحٌ اُجَاجٌ ۚ وَجَعَلَ بَيْنَهُمَا بَرْزَخًا

اور یہ سخت کھارا (اور) کڑوا ہے اور اُس نے ان دونوں کے درمیان (سرِ دست) ایک روک

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | حِجْرًا | مَّحْجُوْرًا | وَ | هُوَ | الَّذِيْ | خَلَقَ | مِنَ | الْمَآءِ | بَشَرًا |
| اور | اوٹ، روک | جس کو روک دیا گیا ہو | اور | وہ | وہ جو | اس نے پیدا کیا | سے | پانی | انسان، بشر |

وَّحِجْرًا مَّحْجُوْرًا ﴿54﴾ وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا

اور جدائی ڈال رکھی ہے جو پاٹی نہیں جا سکتی۔ اور وہی ہے جس نے پانی سے بشر کو پیدا کیا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَجَعَلَهٗ | نَسَبًا | وَّ | صِهْرًا | وَ | كَانَ | رَبُّكَ | قَدِيْرًا |
| پس اس نے اسے بنایا | آبائی رشتے | اور | سسرالی رشتے | اور | وہ ہے | تیرا ربّ | دائمی قدرت والا |

فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا ؕ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا ﴿55﴾

اور اسے آبائی اور سسرالی رشتوں میں باندھا اور تیرا ربّ دائمی قدرت رکھتا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَعْبُدُوْنَ | مِنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ | مَا | لَا | يَنْفَعُهُمْ |
| اور | وہ عبادت کرتے ہیں | سے | سوائے | اللہ | جو | نہیں | وہ انہیں فائدہ پہنچاتا ہے |

وَيَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُهُمْ

اور وہ اللہ کو چھوڑ کر ان کی عبادت کرتے ہیں جو نہ انہیں فائدہ پہنچا سکتے ہیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ظَهِيْرًا | رَبِّهٖ | عَلٰى | الْكَافِرُ | كَانَ | وَ | يَضُرُّهُمْ | لَا | وَ |
| مددگار | اس کا ربّ | پر، خلاف | کافر | وہ ہے | اور | وہ انہیں نقصان پہنچاتا ہے | نہ | اور |

وَلَا يَضُرُّهُمْ ؕ وَكَانَ الْكَافِرُ عَلٰى رَبِّهٖ ظَهِيْرًا ﴿56﴾

اور نہ انہیں نقصان پہنچا سکتے ہیں اور کافر اپنے ربّ کے بالمقابل (دوسروں کی) پشت پناہی کرنے والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نَذِيْرًا | وَّ | مُبَشِّرًا | اِلَّا | اَرْسَلْنٰكَ | مَآ | وَ |
| ڈرانے والا | اور | خوشخبری دینے والا | مگر | ہم نے تجھے بھیجا | نہیں | اور |

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ﴿57﴾

اور ہم نے تجھے نہیں بھیجا مگر ایک خوشخبری دینے والے اور ڈرانے والے کی حیثیت سے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | اَجْرٍ | مِنْ | عَلَيْهِ | اَسْـَٔلُكُمْ | مَآ | قُلْ |
| مگر، سوائے | اجر | سے | اس پر | میں تم سے مانگتا ہوں | نہیں | تُو کہہ دے |

قُلْ مَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ اِلَّا

تُو کہہ دے کہ میں تم سے اس پر کوئی اجر نہیں مانگتا مگر

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَبِيْلًا | رَبِّهٖ | اِلٰى | اَنْ يَّتَّخِذَ | شَآءَ | مَنْ |
| راستہ، راہ | اس کا ربّ | طرف | کہ وہ اختیار کرے | اس نے چاہا | جو |

مَنْ شَآءَ اَنْ يَّتَّخِذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ﴿58﴾

جو چاہے اپنے ربّ کی طرف جانے والی راہ اختیار کرسکتا ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بِحَمْدِهٖ | سَبِّحْ | وَ | يَمُوْتُ | لَا | الَّذِىْ | الْحَيِّ | عَلَى | تَوَكَّلْ | وَ |
| اس کی حمد کے ساتھ | تُو تسبیح کر | اور | وہ مرتا ہے | نہیں | وہ جو | زندہ | پر، اوپر | تُو بھروسہ کر | اور |

وَتَوَكَّلْ عَلَى الْحَيِّ الَّذِىْ لَا يَمُوْتُ وَسَبِّحْ بِحَمْدِهٖ ؕ

اور توکل کر اُس زندہ پر جو کبھی نہیں مرے گا اور اس کی حمد کے ساتھ اس کی پاکیزگی بیان کر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خَبِيْرًا | عِبَادِهٖ | بِذُنُوْبِ | كَفٰى بِهٖ | وَ |
| خوب خبر رکھنے والا | اس کے بندے | گناہوں پر | وہ کافی ہوا | اور |

وَكَفٰى بِهٖ بِذُنُوْبِ عِبَادِهٖ خَبِيْرًا ۚ ﴿59﴾

اور وہ اپنے بندوں کے گناہوں پر خبر رکھنے کے لحاظ سے بہت کافی ہے۔

| الَّذِیْ | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضَ | وَ | مَا | بَیْنَهُمَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ جو | اس نے پیدا کیا | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | جو | ان دونوں کے درمیان |

الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ وَ مَا بَیْنَهُمَا

جس نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے

| فِیْ | سِتَّةِ | اَیَّامٍ | ثُمَّ | اسْتَوٰی | عَلَی | الْعَرْشِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | چھ | دن، وقت (جمع) | پھر | اس نے قرار پکڑا | پر، اوپر | عرش، تخت |

فِیْ سِتَّةِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ ۛ

چھ دنوں میں پیدا کیا پھر اس نے عرش پر قرار پکڑا۔

| اَلرَّحْمٰنُ | فَسْـَٔلْ | بِهٖ | خَبِیْرًا | وَ | اِذَا | قِیْلَ | لَهُمُ | اسْجُدُوْا | لِلرَّحْمٰنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رحمان | پس تُو پوچھ | اس کے ساتھ | خوب خبر رکھنے والا | اور | جب | کہا گیا | ان سے | تم سجدہ کرو | رحمان کے لئے |

اَلرَّحْمٰنُ فَسْـَٔلْ بِهٖ خَبِیْرًا ﴿60﴾ وَ اِذَا قِیْلَ لَهُمُ اسْجُدُوْا لِلرَّحْمٰنِ

وہ رحمان ہے پس اس کے متعلق کسی واقفِ حال سے سوال کر۔ اور جب انہیں کہا جاتا ہے کہ رحمان کے حضور سجدہ کرو

| قَالُوْا | وَ | مَا | الرَّحْمٰنُ | اَنَسْجُدُ | لِمَا | تَاْمُرُنَا | وَ | زَادَهُمْ | نُفُوْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | اور | کیا | رحمان | کیا ہم سجدہ کریں | اس کو جو | تُو ہمیں حکم دیتا ہے | اور | اس نے انہیں بڑھایا | نفرت |

5 ع 16 3 السجدة 7

قَالُوْا وَ مَا الرَّحْمٰنُ ۗ اَنَسْجُدُ لِمَا تَاْمُرُنَا وَ زَادَهُمْ نُفُوْرًا ۩ ﴿61﴾

تو وہ کہتے ہیں کہ رحمان ہے کیا چیز؟ کیا ہم اسے سجدہ کریں جس کا تو ہمیں حکم دیتا ہے اور ان کو اس (بات) نے نفرت میں اور بھی بڑھا دیا۔

| تَبٰرَكَ | الَّذِیْ | جَعَلَ | فِی | السَّمَآءِ | بُرُوْجًا |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ برکت والا ہوا | وہ جو | اس نے بنایا | میں | آسمان | بُرج، ستاروں کے ٹھہرنے کے مقام |

تَبٰرَكَ الَّذِیْ جَعَلَ فِی السَّمَآءِ بُرُوْجًا

بس ایک وہی برکت والا ثابت ہوا جس نے آسمان میں بُرج بنائے

| وَّ | جَعَلَ | فِیْهَا | سِرٰجًا | وَّ | قَمَرًا | مُّنِیْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے بنایا | اس میں | چراغ | اور | چاند | روشن، نور دینے والا |

وَّ جَعَلَ فِیْهَا سِرٰجًا وَّ قَمَرًا مُّنِیْرًا ﴿62﴾

اور اس (آسمان) میں ایک روشن چراغ (یعنی سورج) اور ایک چمکتا ہوا چاند بنایا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | الَّذِىْ | جَعَلَ | الَّيْلَ | وَ | النَّهَارَ | خِلْفَةً |
| اور | وہ | وہ جو | اس نے بنایا | رات | اور | دن | آگے پیچھے آنا |

وَهُوَالَّذِىْ جَعَلَ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ خِلْفَةً

اور وہی ہے جس نے رات اور دن کو ایک دوسرے کے بعد آنے والا بنایا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِّمَنْ | اَرَادَ | اَنْ يَّذَّكَّرَ | اَوْ | اَرَادَ | شُكُوْرًا |
| اس کے لئے جو | اس نے چاہا | کہ وہ نصیحت حاصل کرے | یا | اس نے چاہا | شکر کرنا |

لِّمَنْ اَرَادَ اَنْ يَّذَّكَّرَ اَوْ اَرَادَ شُكُوْرًا ﴿63﴾

اُس کے لئے جو چاہے کہ نصیحت حاصل کرے یا شکر کرنا چاہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عِبَادُ | الرَّحْمٰنِ | الَّذِيْنَ | يَمْشُوْنَ | عَلَى | الْاَرْضِ | هَوْنًا |
| اور | بندے | رحمان | وہ لوگ | وہ چلتے ہیں | پر، اوپر | زمین | فروتنی، عاجزی |

وَعِبَادُ الرَّحْمٰنِ الَّذِيْنَ يَمْشُوْنَ عَلَى الْاَرْضِ هَوْنًا

اور رحمان کے بندے وہ ہیں جو زمین پر فروتنی کے ساتھ چلتے ہیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | اِذَا | خَاطَبَهُمُ | الْجٰهِلُوْنَ | قَالُوْا | سَلٰمًا |
| اور | جب | وہ ان سے مخاطب ہوا | جاہل (جمع) | انہوں نے کہا | سلامتی، سلام |

وَّاِذَا خَاطَبَهُمُ الْجٰهِلُوْنَ قَالُوْا سَلٰمًا ﴿64﴾

اور جب جاہل ان سے مخاطب ہوتے ہیں تو (جواباً) کہتے ہیں ''سلام''۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | يَبِيْتُوْنَ | لِرَبِّهِمْ | سُجَّدًا | وَّ | قِيَامًا |
| اور | وہ لوگ | وہ رات بسر کرتے ہیں | ان کے ربّ کے لئے | سجدہ کرتے ہوئے | اور | قیام کرتے ہوئے |

وَالَّذِيْنَ يَبِيْتُوْنَ لِرَبِّهِمْ سُجَّدًا وَّقِيَامًا ﴿65﴾

اور وہ لوگ جو اپنے ربّ کے لئے راتیں سجدہ کرتے ہوئے اور قیام کرتے ہوئے گزارتے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | يَقُوْلُوْنَ | رَبَّنَا | اصْرِفْ | عَنَّا | عَذَابَ | جَهَنَّمَ |
| اور | وہ لوگ | وہ کہتے ہیں | اے ہمارے ربّ | تو پھیر دے، تو ٹال دے | ہم سے | عذاب | جہنم |

وَالَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اصْرِفْ عَنَّا عَذَابَ جَهَنَّمَ ۖ

اور وہ لوگ جو کہتے ہیں اے ہمارے ربّ! ہم سے جہنم کا عذاب ٹال دے

| إِنَّ | عَذَابَهَا | كَانَ | غَرَامًا | إِنَّهَا | سَآءَتْ | مُسْتَقَرًّا | وَّ | مُقَامًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اس کا عذاب | وہ ہے | چمٹ جانے والا | یقیناً وہ | وہ بہت بُری ہے | عارضی ٹھکانہ | اور | مستقل ٹھکانہ |

إِنَّ عَذَابَهَا كَانَ غَرَامًا ﴿66﴾ إِنَّهَا سَآءَتْ مُسْتَقَرًّا وَّمُقَامًا ﴿67﴾

یقیناً اس کا عذاب چمٹ جانے والا ہے۔ یقیناً وہ عارضی ٹھکانے کے طور پر بھی بہت بُری ہے اور مستقل ٹھکانے کے طور پر بھی۔

| وَ | الَّذِيْنَ | اِذَآ | اَنْفَقُوْا | لَمْ يُسْرِفُوْا |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | جب | انہوں نے خرچ کیا | انہوں نے اِسراف نہیں کیا |

وَالَّذِيْنَ اِذَآ اَنْفَقُوْا لَمْ يُسْرِفُوْا

اور وہ لوگ کہ جب خرچ کرتے ہیں تو اسراف نہیں کرتے

| وَ | لَمْ يَقْتُرُوْا | وَ | كَانَ | بَيْنَ | ذٰلِكَ | قَوَامًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے بخل نہیں کیا | اور | وہ تھا | درمیان | اس | اعتدال |

وَلَمْ يَقْتُرُوْا وَكَانَ بَيْنَ ذٰلِكَ قَوَامًا ﴿68﴾

اور نہ بخل سے کام لیتے ہیں بلکہ اس کے درمیان اعتدال ہوتا ہے۔

| وَ | الَّذِيْنَ | لَا | يَدْعُوْنَ | مَعَ | اللّٰهِ | اِلٰـهًا | اٰخَرَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | نہیں | وہ پکارتے ہیں | ساتھ | اللہ | معبود | دوسرا |

وَالَّذِيْنَ لَا يَدْعُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰـهًا اٰخَرَ

اور وہ لوگ جو اللہ کے ساتھ کسی دوسرے معبود کو نہیں پکارتے

| وَ | لَا | يَقْتُلُوْنَ | النَّفْسَ | الَّتِىْ | حَرَّمَ | اللّٰهُ | اِلَّا | بِالْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | وہ قتل کرتے ہیں | جان، نفس | جو، جسے | اس نے حرام کیا | اللہ | مگر | حق کے ساتھ |

وَلَا يَقْتُلُوْنَ النَّفْسَ الَّتِىْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ

اور کسی ایسی جان کو جسے اللہ نے حرمت بخشی ہو ناحق قتل نہیں کرتے

| وَ | لَا | يَزْنُوْنَ | وَ | مَنْ يَّفْعَلْ | ذٰلِكَ | يَلْقَ | اَثَامًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | وہ زنا کرتے ہیں | اور | جو کرے گا | وہ | وہ پائے گا | گناہ |

وَلَا يَزْنُوْنَ ۚ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ يَلْقَ اَثَامًا ﴿69﴾

اور زنا نہیں کرتے۔ اور جو کوئی ایسا کرے گا گناہ (کی سزا) پائے گا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يُّضٰعَفْ | لَهُ | الْعَذَابُ | يَوْمَ | الْقِيٰمَةِ | وَ | يَخْلُدْ | فِيْهٖ | مُهَانًا |
| وہ بڑھایا جائے گا | اس کے لئے | عذاب | دن | قیامت | اور | وہ لمبا عرصہ رہے گا | اس میں | ذلیل |

يُّضٰعَفْ لَهُ الْعَذَابُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَيَخْلُدْ فِيْهٖ مُهَانًا ﴿70﴾

اس کے لئے قیامت کے دن عذاب بڑھایا جائے گا اور وہ اس میں لمبے عرصہ تک ذلیل وخوار حالت میں رہے گا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | مَنْ | تَابَ | وَ | اٰمَنَ | وَ | عَمِلَ | عَمَلًا | صَالِحًا |
| مگر | جو | اس نے توبہ کی | اور | وہ ایمان لایا | اور | اس نے کیا | عمل | نیک |

اِلَّا مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ عَمَلًا صَالِحًا

سوائے اس کے جو توبہ کرے اور ایمان لائے اور نیک عمل بجالائے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاُولٰٓئِكَ | يُبَدِّلُ | اللّٰهُ | سَيِّاٰتِهِمْ | حَسَنٰتٍ | وَ | كَانَ | اللّٰهُ | غَفُوْرًا | رَّحِيْمًا |
| پس یہ لوگ | وہ بدل دے گا | اللہ | ان کی برائیاں | نیکیاں | اور | وہ تھا | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنیوالا |

فَاُولٰٓئِكَ يُبَدِّلُ اللّٰهُ سَيِّاٰتِهِمْ حَسَنٰتٍ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿71﴾

پس یہی وہ لوگ ہیں جن کی بدیوں کو اللہ خوبیوں میں بدل دے گا۔ اور اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنْ | تَابَ | وَ | عَمِلَ | صَالِحًا | فَاِنَّهٗ |
| اور | جو،جس | اس نے توبہ کی | اور | اس نے عمل کیا | نیک | پس یقیناً وہ |

وَمَنْ تَابَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَاِنَّهٗ

اور جو توبہ کرے اور نیک اعمال بجالائے تو وہی ہے جو

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَتُوْبُ | اِلَى | اللّٰهِ | مَتَابًا | وَ | الَّذِيْنَ | لَا | يَشْهَدُوْنَ | الزُّوْرَ |
| وہ رجوع کرتا ہے | طرف | اللہ | رجوع کرنا | اور | وہ لوگ | نہیں | وہ گواہی دیتے ہیں | جھوٹ |

يَتُوْبُ اِلَى اللّٰهِ مَتَابًا ﴿72﴾ وَالَّذِيْنَ لَا يَشْهَدُوْنَ الزُّوْرَ ۙ

اللہ کی طرف توبہ کرتے ہوئے رجوع کرتا ہے۔ اور وہ لوگ جو جھوٹی گواہی نہیں دیتے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِذَا | مَرُّوْا | بِاللَّغْوِ | مَرُّوْا | كِرَامًا |
| اور | جب | وہ گزرے | لغویات سے | وہ گزرے | وقار سے |

وَاِذَا مَرُّوْا بِاللَّغْوِ مَرُّوْا كِرَامًا ﴿73﴾

اور جب وہ لغویات کے پاس سے گزرتے ہیں تو وقار کے ساتھ گزرتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | اِذَا | ذُكِّرُوْا | بِاٰيٰتِ | رَبِّهِمْ |
| اور | وہ لوگ | جب | وہ یاد کروائے گئے، وہ نصیحت کئے گئے | نشانات کی، آیات کی | ان کا ربّ |

وَالَّذِيْنَ اِذَا ذُكِّرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ

اور وہ لوگ کہ جب انہیں ان کے ربّ کی آیات یاد کروائی جاتی ہیں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَمْ يَخِرُّوْا | عَلَيْهَا | صُمًّا | وَّ | عُمْيَانًا |
| وہ نہیں گرے | اس کے اوپر، اس پر | بہرے | اور | اندھے |

لَمْ يَخِرُّوْا عَلَيْهَا صُمًّا وَّ عُمْيَانًا ﴿74﴾

تو ان پر وہ بہرے اور اندھے ہو کر نہیں گرتے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | يَقُوْلُوْنَ | رَبَّنَا | هَبْ | لَنَا | مِنْ | اَزْوَاجِنَا |
| اور | وہ لوگ | وہ کہتے ہیں | اے ہمارے ربّ | تُو عطا کر | ہمیں | سے | ہمارے جیون ساتھی |

وَالَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا

اور وہ لوگ جو یہ کہتے ہیں کہ اے ہمارے ربّ! ہمیں اپنے جیون ساتھیوں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | ذُرِّيّٰتِنَا | قُرَّةَ | اَعْيُنٍ | وَّ | اجْعَلْنَا | لِلْمُتَّقِيْنَ | اِمَامًا |
| اور | ہماری اولادیں | ٹھنڈک | آنکھیں | اور | تُو ہمیں بنا | متقیوں کے لئے | امام |

وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا ﴿75﴾

اور اپنی اولاد سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا کر اور ہمیں متقیوں کا امام بنا دے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | يُجْزَوْنَ | الْغُرْفَةَ | بِمَا | صَبَرُوْا |
| یہ لوگ | وہ جزا دیئے جائیں گے | بالاخانہ | اس کے ساتھ جو/اس وجہ سے | انہوں نے صبر کیا |

اُولٰٓئِكَ يُجْزَوْنَ الْغُرْفَةَ بِمَا صَبَرُوْا

یہی وہ لوگ ہیں جنہیں اس باعث کہ انہوں نے صبر کیا بالاخانے بطور جزا دیئے جائیں گے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يُلَقَّوْنَ | فِيْهَا | تَحِيَّةً | وَّ | سَلٰمًا |
| اور | وہ پہنچائے جائیں گے | اس میں | خیر مقدم، دعا | اور | سلام |

وَيُلَقَّوْنَ فِيْهَا تَحِيَّةً وَّسَلٰمًا ﴿76﴾

اور وہاں ان کا خیر مقدم کیا جائے گا اور سلام پہنچائے جائیں گے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خٰلِدِيْنَ | فِيْهَا | حَسُنَتْ | مُسْتَقَرًّا | وَّ | مُقَامًا |
| ہمیشہ رہنے والے | اس میں | وہ اچھی ہے | عارضی ٹھکانہ | اور | مستقل ٹھکانہ |

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ حَسُنَتْ مُسْتَقَرًّا وَّ مُقَامًا ﴿77﴾

وہ ہمیشہ اُن (جنتوں) میں رہنے والے ہوں گے۔ وہ کیا ہی اچھی ہیں عارضی ٹھکانے کے طور پر بھی اور مستقل ٹھکانے کے طور پر بھی۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | مَا | يَعْبَؤُا | بِكُمْ | رَبِّيْ | لَوْ | لَا | دُعَآؤُكُمْ |
| تُو کہہ دے | نہیں | وہ پرواہ کرتا ہے | تمہاری، تمہارے ساتھ | میرا ربّ | اگر | نہ | تمہاری دعا |

قُلْ مَا يَعْبَؤُا بِكُمْ رَبِّيْ لَوْلَا دُعَآؤُكُمْ ۚ

تُو کہہ دے کہ اگر تمہاری دعا نہ ہوتی تو میرا ربّ تمہاری کوئی پرواہ نہ کرتا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَقَدْ | كَذَّبْتُمْ | فَسَوْفَ | يَكُوْنُ | لِزَامًا |
| پس یقیناً | تم نے جھٹلایا | پس عنقریب، پس ضرور | وہ ہوگا | چمٹ جانے والا، لگ جانے والا |

فَقَدْ كَذَّبْتُمْ فَسَوْفَ يَكُوْنُ لِزَامًا ﴿78﴾ ع 6 17 4

پس تم اُسے جھٹلا چکے ہو سو ضرور اس کا وبال تم سے چمٹ جانے والا ہے۔

## سُوْرَةُ الشُّعَرَآءِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ مِائَتَانِ وَ ثَمَانٍ وَّ عِشْرُوْنَ اٰيَةً وَّ اَحَدَ عَشَرَ رُكُوْعًا

سورۃ الشعراء مکی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 228 آیات اور 11 رکوع ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| طٰ | سٓ | مٓ | تِلْكَ | اٰيٰتُ | الْكِتٰبِ | الْمُبِيْنِ |
| طَيِّب: پاک | سَمِيع: بہت سننے والا | عَلِيم: بہت جاننے والا | یہ، وہ | نشانات، آیات | کتاب | کھلا کھلا |

طٰسٓمّٓ ﴿2﴾ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ﴿3﴾

طَيِّب سَمِيع عَلِيم: پاک، بہت سننے والا، بہت جاننے والا۔ یہ ایک روشن کر دینے والی کتاب کی آیات ہیں۔

| لَعَلَّكَ | بَاخِعٌ | نَّفْسَكَ | اَلَّا يَكُوْنُوْا | مُؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| شاید تو | ہلاک کرنے والا | تیرا نفس | کہ وہ نہیں ہوتے | مومن (جمع) |

لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ اَلَّا يَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ ④

کیا تو اپنی جان کو اس لئے ہلاک کردے گا کہ وہ مومن نہیں ہوتے۔

| اِنْ نَّشَاْ | نُنَزِّلْ | عَلَيْهِمْ | مِّنَ | السَّمَآءِ | اٰيَةً |
|---|---|---|---|---|---|
| اگر ہم چاہیں | ہم اتاریں گے | ان پر | سے | آسمان | نشان |

اِنْ نَّشَاْ نُنَزِّلْ عَلَيْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ اٰيَةً

اگر ہم چاہیں تو ان پر آسمان سے ایک ایسا نشان اُتاریں

| فَظَلَّتْ | اَعْنَاقُهُمْ | لَهَا | خٰضِعِيْنَ | وَ | مَا | يَاْتِيْهِمْ | مِّنْ | ذِكْرٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ ہوگئی | ان کی گردنیں | اس کے لئے | جھکنے والے | اور | نہیں | وہ ان کے پاس آتا ہے | سے | ذکر، نصیحت |

فَظَلَّتْ اَعْنَاقُهُمْ لَهَا خٰضِعِيْنَ ⑤ وَمَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ ذِكْرٍ

جس کے سامنے ان کی گردنیں جھک جائیں۔ اور ان کے پاس

| مِّنَ | الرَّحْمٰنِ | مُحْدَثٍ | اِلَّا | كَانُوْا | عَنْهُ | مُعْرِضِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | رحمان | تازہ، نیا | مگر | وہ تھے، وہ ہیں | اس سے | اعراض کرنے والے |

مِّنَ الرَّحْمٰنِ مُحْدَثٍ اِلَّا كَانُوْا عَنْهُ مُعْرِضِيْنَ ⑥

رحمان کی طرف سے کوئی تازہ نصیحت نہیں آتی مگر وہ اس سے اِعراض کرنے والے ہوتے ہیں۔

| فَقَدْ | كَذَّبُوْا | فَسَيَاْتِيْهِمْ | اَنْۢبٰٓؤُا | مَا | كَانُوْا | بِهٖ | يَسْتَهْزِءُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یقیناً | انہوں نے جھٹلایا | پس وہ ان کے پاس عنقریب آئے گا | خبریں | جو | وہ تھے | اس کا | وہ ہنسی کرتے ہیں |

فَقَدْ كَذَّبُوْا فَسَيَاْتِيْهِمْ اَنْۢبٰٓؤُا مَا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ⑦

پس یقیناً انہوں نے (ہر تازہ نشان کو) جھٹلا دیا ہے۔ سو ضرور انہیں ان (باتوں کے پورا ہونے) کی خبریں ملیں گی جن کا وہ مذاق اڑایا کرتے تھے۔

| اَوَ | لَمْ يَرَوْا | اِلَى | الْاَرْضِ | كَمْ | اَنْۢبَتْنَا | فِيْهَا | مِنْ | كُلِّ | زَوْجٍ | كَرِيْمٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | انہوں نے نہیں دیکھا | طرف | زمین | کتنے | ہم نے اُگائے | اس میں | سے | ہر ایک | جوڑا | نفیس، اعلیٰ |

اَوَلَمْ يَرَوْا اِلَى الْاَرْضِ كَمْ اَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ زَوْجٍ كَرِيْمٍ ⑧

کیا انہوں نے زمین کو نہیں دیکھا کہ ہم نے اس میں کتنے ہی (نباتات کے) اعلیٰ درجے کے جوڑے اُگائے ہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | فِیْ | ذٰلِكَ | لَاٰيَةً | وَ | مَا | كَانَ | اَكْثَرُهُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ |
| یقیناً | میں | اس | ضرور نشان | اور | نہیں | وہ تھا | ان میں سے اکثر | ایمان لانے والے |

اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ وَمَا كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ⑨

یقیناً اس میں ایک بہت بڑا نشان ہے جبکہ اکثر اُن میں سے ایمان لانے والے نہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنَّ | رَبَّكَ | لَهُوَ | الْعَزِيْزُ | الرَّحِيْمُ |
| اور | یقیناً | تیرا ربّ | ضرور وہ | کامل غلبہ والا | بار بار رحم کرنے والا |

وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ⑩ ع 1 10 5

اور یقیناً تیرا ربّ ہی ہے جو کامل غلبہ والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِذْ | نَادٰى | رَبُّكَ | مُوْسٰٓى | اَنِ | ائْتِ | الْقَوْمَ | الظّٰلِمِيْنَ |
| اور | جب | اس نے پکارا | تیرا ربّ | موسیٰ | کہ | تُو آ | قوم | ظلم کرنے والے |

وَاِذْ نَادٰى رَبُّكَ مُوْسٰٓى اَنِ ائْتِ الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۙ⑪

اور جب تیرے ربّ نے موسیٰ کو ندا دی کہ تو ظالم قوم کی طرف جا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَوْمَ | فِرْعَوْنَ | اَلَا | يَتَّقُوْنَ | قَالَ | رَبِّ | اِنِّیْۤ | اَخَافُ | اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ |
| قوم | فرعون | کیا نہیں | وہ تقویٰ اختیار کرتے ہیں | اس نے کہا | اے میرے ربّ | یقیناً میں | میں ڈرتا ہوں | کہ وہ مجھے جھٹلائیں گے |

قَوْمَ فِرْعَوْنَ ؕ اَلَا يَتَّقُوْنَ ⑫ قَالَ رَبِّ اِنِّیْۤ اَخَافُ اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ ؕ⑬

(یعنی) فرعون کی قوم کی طرف (یہ کہتے ہوئے کہ) کیا وہ تقویٰ اختیار نہیں کریں گے؟ اس نے کہا اے میرے ربّ! یقیناً میں ڈرتا ہوں کہ وہ مجھے جھٹلا دیں گے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَضِيْقُ | صَدْرِیْ | وَ | لَا | يَنْطَلِقُ | لِسَانِیْ | فَاَرْسِلْ | اِلٰى | هٰرُوْنَ |
| اور | وہ تنگی محسوس کرتا ہے | میرا سینہ | اور | نہ | وہ چلتا ہے | میری زبان | پس تُو بھیج | طرف | ہارون |

وَيَضِيْقُ صَدْرِیْ وَلَا يَنْطَلِقُ لِسَانِیْ فَاَرْسِلْ اِلٰى هٰرُوْنَ ⑭

اور میرا سینہ تنگی محسوس کرتا ہے اور میری زبان نہیں چلتی۔ پس ہارون کی طرف اپنی رسالت بھیج۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَهُمْ | عَلَیَّ | ذَنْۢبٌ | فَاَخَافُ | اَنْ يَّقْتُلُوْنِ |
| اور | ان کے لئے | میرے اوپر/میرے خلاف | جرم، گناہ | پس میں ڈرتا ہوں | کہ وہ مجھے قتل کر دیں گے |

وَلَهُمْ عَلَیَّ ذَنْۢبٌ فَاَخَافُ اَنْ يَّقْتُلُوْنِ ۚ⑮

نیز مجھ پر ان کا ایک جرم بھی ہے پس میں ڈرتا ہوں کہ مجھے وہ قتل کر دیں گے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | كَلَّا | فَاذْهَبَا | بِاٰيٰتِنَآ | اِنَّا | مَعَكُمْ | مُّسْتَمِعُوْنَ |
| اس نے کہا | ہرگز نہیں | پس تم دونوں جاؤ | ہمارے نشانات کے ساتھ | یقیناً ہم | تمہارے ساتھ | خوب سننے والے |

قَالَ كَلَّا ۚ فَاذْهَبَا بِاٰيٰتِنَآ اِنَّا مَعَكُمْ مُّسْتَمِعُوْنَ ﴿16﴾

اس نے کہا ہرگز نہیں! پس تم دونوں ہمارے نشانات کے ساتھ جاؤ۔ یقیناً ہم تمہارے ساتھ خوب سننے والے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاْتِيَا | فِرْعَوْنَ | فَقُوْلَآ | اِنَّا | رَسُوْلُ | رَبِّ | الْعٰلَمِيْنَ |
| پس تم دونوں آؤ | فرعون | پس تم دونوں کہو | یقیناً ہم | پیغمبر، رسول | ربّ | تمام جہان |

فَاْتِيَا فِرْعَوْنَ فَقُوْلَآ اِنَّا رَسُوْلُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ﴿17﴾

پس دونوں فرعون کے پاس جاؤ اور (اسے) کہو کہ ہم یقیناً تمام جہانوں کے ربّ کی طرف سے پیغمبر ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ اَرْسِلْ | مَعَنَا | بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | قَالَ | اَلَمْ نُرَبِّكَ | فِيْنَا | وَلِيْدًا |
| کہ تُو بھیج | ہمارے ساتھ | بنی اسرائیل | اس نے کہا | کیا ہم نے تجھے نہیں پالا | ہم میں | بچہ، بچپن |

اَنْ اَرْسِلْ مَعَنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ﴿18﴾ۭ قَالَ اَلَمْ نُرَبِّكَ فِيْنَا وَلِيْدًا

(یہ پیغام دینے کے لئے) کہ ہمارے ساتھ بنی اسرائیل کو بھیج دے۔ اس نے کہا کیا ہم نے تجھے بچپن سے اپنے درمیان نہیں پالا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | لَبِثْتَ | فِيْنَا | مِنْ | عُمُرِكَ | سِنِيْنَ |
| اور | تُو رہا | ہم میں، ہمارے درمیان | سے | تیری عمر | سال، برس (جمع) |

وَّلَبِثْتَ فِيْنَا مِنْ عُمُرِكَ سِنِيْنَ ۙ﴿19﴾

جبکہ تو اپنی عمر کے کئی سال ہمارے درمیان رہا؟

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | فَعَلْتَ | فَعْلَتَكَ | الَّتِيْ | فَعَلْتَ | وَ | اَنْتَ | مِنَ | الْكٰفِرِيْنَ |
| اور | تُونے کیا | تیرا فعل/کام | جو | تُونے کیا | اور | تُو | سے | ناشکرے (جمع) |

وَفَعَلْتَ فَعْلَتَكَ الَّتِيْ فَعَلْتَ وَاَنْتَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿20﴾

اور تو نے وہ فعل کیا جو تو نے کیا اور تُو ناشکروں میں سے ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | فَعَلْتُهَآ | اِذًا | وَّ | اَنَا | مِنَ | الضَّآلِّيْنَ |
| اس نے کہا | میں نے اُسے کیا | جب، تب | اور | میں | سے | ناواقف، گمراہ (جمع) |

قَالَ فَعَلْتُهَآ اِذًا وَّاَنَا مِنَ الضَّآلِّيْنَ ۭ﴿21﴾

اس نے کہا میں نے وہ فعل اس وقت کیا جب میں گم گشتہ راہ تھا۔

| فَفَرَرْتُ | مِنْكُمْ | لَمَّا | خِفْتُكُمْ | فَوَهَبَ | لِيْ | رَبِّيْ | حُكْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس میں بھاگا | تم سے | جب | میں تم سے ڈرا | پس اس نے عطا کیا | مجھے، میرے لئے | میرا ربّ | حکمت، حکم |

فَفَرَرْتُ مِنْكُمْ لَمَّا خِفْتُكُمْ فَوَهَبَ لِيْ رَبِّيْ حُكْمًا

پس میں تم سے فرار ہو گیا جب میں تم سے ڈرا۔ تب میرے ربّ نے مجھے حکمت عطا کی

| وَّ | جَعَلَنِيْ | مِنَ | الْمُرْسَلِيْنَ | وَ | تِلْكَ | نِعْمَةٌ | تَمُنُّهَا | عَلَيَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے مجھے بنایا | سے | پیغمبر، رسول (جمع) | اور | وہ | احسان، نعمت | تُو اس کا احسان جتاتا ہے | میرے اوپر |

وَّجَعَلَنِيْ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿22﴾ وَتِلْكَ نِعْمَةٌ تَمُنُّهَا عَلَيَّ

اور مجھے پیغمبروں میں سے بنا دیا۔ اور (کیا تیرا) یہ احسان ہے جو تُو مجھ پر جتا رہا ہے

| اَنْ | عَبَّدْتَّ | بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | قَالَ | فِرْعَوْنُ | وَ | مَا | رَبُّ | الْعٰلَمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ | تُو نے غلام بنا لیا | بنی اسرائیل | اس نے کہا | فرعون | اور | کیا | ربّ | تمام جہان |

اَنْ عَبَّدْتَّ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ﴿23﴾ؕ قَالَ فِرْعَوْنُ وَمَا رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿24﴾ؕ

کہ تو نے بنی اسرائیل کو غلام بنا ڈالا؟ فرعون نے کہا اور وہ سب جہانوں کا ربّ ہے کیا چیز؟

| قَالَ | رَبُّ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | مَا | بَيْنَهُمَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | ربّ | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | جو | ان دونوں کے درمیان |

قَالَ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ؕ

اس نے کہا آسمانوں اور زمین کا ربّ اور اُس کا جو ان دونوں کے درمیان ہے۔

| اِنْ | كُنْتُمْ | مُّوْقِنِيْنَ | قَالَ | لِمَنْ | حَوْلَهٗٓ | اَلَا | تَسْتَمِعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اگر | تم تھے | یقین کرنے والے | اس نے کہا | اس کے لئے جو | اس کے ارد گرد | کیا نہیں | تم سنتے ہو |

اِنْ كُنْتُمْ مُّوْقِنِيْنَ ﴿25﴾ قَالَ لِمَنْ حَوْلَهٗٓ اَلَا تَسْتَمِعُوْنَ ﴿26﴾

(بہتر ہوتا) اگر تم یقین کرنے والے ہوتے۔ اس نے اُن سے جو اُس کے ارد گرد تھے کہا کیا تم سن نہیں رہے؟

| قَالَ | رَبُّكُمْ | وَ | رَبُّ | اٰبَآئِكُمُ | الْاَوَّلِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | تمہارا ربّ | اور | ربّ | تمہارے آباء و اجداد | پہلے |

قَالَ رَبُّكُمْ وَرَبُّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿27﴾

اس (یعنی موسیٰ) نے کہا (وہ) تمہارا بھی ربّ ہے اور تمہارے پہلے آباء و اجداد کا بھی ربّ ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اِنَّ | رَسُوْلَكُمُ | الَّذِيْٓ | اُرْسِلَ | اِلَيْكُمْ | لَمَجْنُوْنٌ |
| اس نے کہا | یقیناً | تمہارا رسول | جو | وہ بھیجا گیا | تمہاری طرف | ضرور مجنون/دیوانہ |

قَالَ اِنَّ رَسُوْلَكُمُ الَّذِيْٓ اُرْسِلَ اِلَيْكُمْ لَمَجْنُوْنٌ (28)

اُس (یعنی فرعون) نے کہا یقیناً یہ تمہارا رسول جو تمہاری طرف بھیجا گیا ہے ضرور پاگل ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | رَبُّ | الْمَشْرِقِ | وَ | الْمَغْرِبِ | وَ | مَا | بَيْنَهُمَا |
| اس نے کہا | ربّ | مشرق | اور | مغرب | اور | جو | ان دنوں کے درمیان |

قَالَ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَمَا بَيْنَهُمَا ؕ

اس (یعنی موسیٰ) نے کہا (وہ) مشرق کا بھی ربّ ہے اور مغرب کا بھی اور اس کا بھی جو اِن دونوں کے درمیان ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | كُنْتُمْ | تَعْقِلُوْنَ | قَالَ | لَئِنِ | اتَّخَذْتَ | اِلٰهًا | غَيْرِيْ |
| اگر | تم ہو | تم عقل کرتے ہو | اس نے کہا | ضرور اگر | تُو نے بنایا | معبود | میرے سوا |

اِنْ كُنْتُمْ تَعْقِلُوْنَ (29) قَالَ لَئِنِ اتَّخَذْتَ اِلٰهًا غَيْرِيْ

(بہتر ہوتا) اگر تم عقل کرتے۔ اس نے کہا اگر تُو نے میرے سوا کسی کو معبود پکڑا تو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَاَجْعَلَنَّكَ | مِنَ | الْمَسْجُوْنِيْنَ | قَالَ | اَوَلَوْ | جِئْتُكَ | بِشَيْءٍ | مُّبِيْنٍ |
| ضرور میں تجھے بناؤں گا | سے | قیدی (جمع) | اس نے کہا | کیا اگر | میں تیرے پاس آیا | کسی چیز کے ساتھ | کھلا کھلا، واضح |

لَاَجْعَلَنَّكَ مِنَ الْمَسْجُوْنِيْنَ (30) قَالَ اَوَلَوْ جِئْتُكَ بِشَيْءٍ مُّبِيْنٍ ۚ (31)

میں ضرور تجھے قیدی بنا دوں گا۔ اس نے کہا کیا اس صورت میں بھی کہ میں تیرے سامنے کوئی کھلی کھلی چیز پیش کروں؟

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | فَاْتِ | بِهٖٓ | اِنْ | كُنْتَ | مِنَ | الصّٰدِقِيْنَ |
| اس نے کہا | پس تو آ | اس کے ساتھ | اگر | تُو تھا | سے | سچ بولنے والے |

قَالَ فَاْتِ بِهٖٓ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ (32)

اس نے کہا پھر لے آ اُسے اگر تُو سچوں میں سے ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاَلْقٰى | عَصَاهُ | فَاِذَا | هِيَ | ثُعْبَانٌ | مُّبِيْنٌ |
| پس اس نے ڈالا | اس کا عصا/سونٹا | پس اچانک | وہ | اژدھا | کھلا کھلا، صاف صاف |

فَاَلْقٰى عَصَاهُ فَاِذَا هِيَ ثُعْبَانٌ مُّبِيْنٌ ۚ (33)

تب اس نے اپنا عصا پھینکا تو اچانک وہ صاف صاف دکھائی دینے والا اژدھا بن گیا۔

ع 2 24 6

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | نَزَعَ | يَدَهٗ | فَاِذَا | هِىَ | بَيۡضَآءُ | لِلنّٰظِرِيۡنَ |
| اور | اس نے نکالا | اس کا ہاتھ | پس اچانک | وہ | سفید | دیکھنے والوں کے لئے |

وَّنَزَعَ يَدَهٗ فَاِذَا هِىَ بَيۡضَآءُ لِلنّٰظِرِيۡنَ ﴿34﴾

پھر اس نے اپنا ہاتھ نکالا تو اچانک وہ دیکھنے والوں کو سفید دکھائی دینے لگا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | لِلۡمَلَاِ | حَوۡلَهٗۤ | اِنَّ | هٰذَا | لَسٰحِرٌ | عَلِيۡمٌ |
| اس نے کہا | سرداروں سے | اس کے اردگرد | یقیناً | یہ | ضرور جادوگر | ماہرفن، جاننے والا |

قَالَ لِلۡمَلَاِ حَوۡلَهٗۤ اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيۡمٌ ﴿35﴾

اس نے اپنے اردگرد سرداروں سے کہا یقیناً یہ کوئی بڑا ماہرفن جادوگر ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يُّرِيۡدُ | اَنۡ يُّخۡرِجَكُمۡ | مِّنۡ | اَرۡضِكُمۡ | بِسِحۡرِهٖ | فَمَاذَا | تَاۡمُرُوۡنَ |
| وہ چاہتا ہے | کہ وہ تمہیں نکال دیتا ہے | سے | تمہاری زمین | اس کے جادو کے ساتھ | پس کیا | تم مشورہ دیتے ہو |

يُّرِيۡدُ اَنۡ يُّخۡرِجَكُمۡ مِّنۡ اَرۡضِكُمۡ بِسِحۡرِهٖ ۖ فَمَاذَا تَاۡمُرُوۡنَ ﴿36﴾

یہ چاہتا ہے کہ اپنے جادو کے زور سے تمہیں تمہارے وطن سے نکال دے۔ پس تم کیا مشورہ دیتے ہو۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوۡۤا | اَرۡجِهۡ | وَ | اَخَاهُ | وَ | ابۡعَثۡ | فِى | الۡمَدَآئِنِ | حٰشِرِيۡنَ |
| انہوں نے کہا | تُو اسے مہلت دے | اور | اس کا بھائی | اور | تُو بھیج | میں | شہر (جمع) | اکٹھا کرنے والے |

قَالُوۡۤا اَرۡجِهۡ وَاَخَاهُ وَابۡعَثۡ فِى الۡمَدَآئِنِ حٰشِرِيۡنَ ﴿37﴾

انہوں نے کہا اس کو اور اس کے بھائی کو کچھ مہلت دے اور شہروں میں اکٹھا کرنے والے بھیج دے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَاۡتُوۡكَ | بِكُلِّ | سَحَّارٍ | عَلِيۡمٍ | فَجُمِعَ | السَّحَرَةُ |
| وہ تیرے پاس آئیں گے | ہر ایک کے ساتھ | بڑا جادوگر | ماہرفن، جاننے والا | پس وہ اکٹھا کیا گیا | جادوگر (جمع) |

يَاۡتُوۡكَ بِكُلِّ سَحَّارٍ عَلِيۡمٍ ﴿38﴾ فَجُمِعَ السَّحَرَةُ

وہ تیرے پاس ہر قسم کے بڑے ماہرفن جادوگر لے آئیں گے۔ پس جادوگروں کو

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِمِيۡقَاتِ | يَوۡمٍ | مَّعۡلُوۡمٍ | وَّ | قِيۡلَ | لِلنَّاسِ | هَلۡ | اَنۡتُمۡ | مُّجۡتَمِعُوۡنَ |
| مقررہ وقت کے لئے | دن | معین، مقررہ | اور | کہا گیا | لوگوں سے | کیا | تم (جمع) | جمع ہونے والے |

لِمِيۡقَاتِ يَوۡمٍ مَّعۡلُوۡمٍ ﴿39﴾ وَّقِيۡلَ لِلنَّاسِ هَلۡ اَنۡتُمۡ مُّجۡتَمِعُوۡنَ ﴿40﴾

ایک معین دن کے مقررہ وقت پر اکٹھا کیا گیا۔ اور لوگوں سے کہا گیا کہ کیا تم جمع ہوسکو گے؟

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَيَاْتِيَهُمْ | بَغْتَةً | وَّ | هُمْ | لَا | يَشْعُرُوْنَ |
| پس وہ ان کے پاس آئے گا | اچانک | اور | وہ (جمع) | نہیں | وہ شعور رکھتے ہیں |

فَيَاْتِيَهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿203﴾

پس وہ ان کے پاس اچانک آجائے اور وہ کوئی شعور نہ رکھتے ہوں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَيَقُوْلُوْا | هَلْ | نَحْنُ | مُنْظَرُوْنَ | اَفَبِعَذَابِنَا | يَسْتَعْجِلُوْنَ |
| پس وہ کہیں گے | کیا | ہم (جمع) | مہلت دیئے جانے والے | کیا پس ہمارے عذاب کے ساتھ | وہ جلدی طلب کرتے ہیں |

فَيَقُوْلُوْا هَلْ نَحْنُ مُنْظَرُوْنَ ﴿204﴾ اَفَبِعَذَابِنَا يَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿205﴾

پس وہ کہیں گے کہ کیا ہم مہلت دیئے جانے والے ہیں؟ پس کیا وہ ہمارے عذاب کو جلد طلب کرتے ہیں؟

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَفَرَءَيْتَ | اِنْ | مَّتَّعْنٰهُمْ | سِنِيْنَ | ثُمَّ | جَآءَهُمْ | مَّا | كَانُوْا | يُوْعَدُوْنَ |
| پس کیا تُو نے دیکھا | اگر | ہم نے انہیں فائدہ دیا | سال (جمع) | پھر | وہ ان کے پاس آیا | جو | وہ تھے | وہ ڈرائے جاتے ہیں |

اَفَرَءَيْتَ اِنْ مَّتَّعْنٰهُمْ سِنِيْنَ ﴿206﴾ ثُمَّ جَآءَهُمْ مَّا كَانُوْا يُوْعَدُوْنَ ﴿207﴾

کیا تو نے غور کیا کہ اگر ہم انہیں چند سال کے لئے فائدہ پہنچادیں۔ پھر وہ ان کے پاس آجائے جس سے وہ ڈرائے جاتے تھے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَآ | اَغْنٰى | عَنْهُمْ | مَّا | كَانُوْا | يُمَتَّعُوْنَ |
| نہیں | وہ کام آیا | ان کے، ان سے | جو | وہ تھے | وہ فائدہ پہنچائے جاتے ہیں |

مَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يُمَتَّعُوْنَ ﴿208﴾

تو جو عارضی فائدہ وہ پہنچائے جاتے تھے وہ ان کے کچھ کام نہ آسکے گا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ | اَهْلَكْنَا | مِنْ | قَرْيَةٍ | اِلَّا | لَهَا | مُنْذِرُوْنَ |
| اور | نہیں | ہم نے ہلاک کیا | سے | بستی | مگر | اس کے لئے | ڈرانے والے |

وَمَآ اَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍ اِلَّا لَهَا مُنْذِرُوْنَ ﴿209﴾

اور ہم نے کوئی بستی ہلاک نہیں کی مگر اس کے لئے ڈرانے والے (بھیجے جاچکے) تھے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ذِكْرٰى | وَ | مَا | كُنَّا | ظٰلِمِيْنَ | وَ | مَا | تَنَزَّلَتْ | بِهِ | الشَّيٰطِيْنُ |
| نصیحت | اور | نہیں | ہم تھے | ظلم کرنے والے | اور | نہیں | وہ اتری | اس کے ساتھ | شیطان (جمع) |

ذِكْرٰى ۛ وَمَا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿210﴾ وَمَا تَنَزَّلَتْ بِهِ الشَّيٰطِيْنُ ﴿211﴾

(یہ) ایک بڑا عبرتناک ذکر (ہے) اور ہم ہرگز ظلم کرنے والے نہیں تھے۔ اور شیطان یہ (وحی) لئے ہوئے نہیں اترے۔

| يَسْتَطِيْعُوْنَ | مَا | وَ | لَهُمْ | يَنْۢبَغِيْ | مَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ استطاعت رکھتے ہیں | نہ | اور | ان کے لئے | وہ مناسب ہوتا ہے | نہیں | اور |

وَمَا يَنْۢبَغِيْ لَهُمْ وَمَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ﴿212﴾

اور نہ اُن کی یہ مجال ہے اور نہ ہی وہ (اس کی) استطاعت رکھتے ہیں۔

| اٰخَرَ | اِلٰـهًا | اللّٰهِ | مَعَ | فَلَا تَدْعُ | لَمَعْزُوْلُوْنَ | السَّمْعِ | عَنِ | اِنَّهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دوسرا | معبود | اللہ | ساتھ | پس تُو نہ پکار | ضرور روکے جانے والے | سننا، شنوائی | سے | یقیناً وہ |

اِنَّهُمْ عَنِ السَّمْعِ لَمَعْزُوْلُوْنَ ﴿213﴾ فَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰـهًا اٰخَرَ

یقیناً وہ (کلامِ الٰہی) سننے سے بلاشبہ معزول کر دیئے گئے ہیں۔ پس تو اللہ کے ساتھ کوئی معبود نہ پکار

| الْاَقْرَبِيْنَ | عَشِيْرَتَكَ | اَنْذِرْ | وَ | الْمُعَذَّبِيْنَ | مِنَ | فَتَكُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قریبی، نزدیک | تیرا خاندان/قبیلہ | تُو ڈرا | اور | عذاب دیئے جانے والے | سے | پس تُو ہو جائے گا |

فَتَكُوْنَ مِنَ الْمُعَذَّبِيْنَ ﴿214﴾ وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ ﴿215﴾

ورنہ تُو عذاب دیئے جانے والوں میں سے ہو جائے گا۔ اور اپنے اہلِ خاندان یعنی اقرباء کو ڈرا۔

| الْمُؤْمِنِيْنَ | مِنَ | اتَّبَعَكَ | لِمَنِ | جَنَاحَكَ | اخْفِضْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ایمان لانے والے | سے | اس نے تیری پیروی کی | اس کے لئے جو | تیرے پَر/ بازو | تُو جھکا دے | اور |

وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ لِمَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿216﴾

اور اپنا پَر مومنوں میں سے ان کے لئے جو تیری پیروی کرتے ہیں، جھکا دے۔

| تَعْمَلُوْنَ | مِّمَّا | بَرِيْٓءٌ | اِنِّيْ | فَقُلْ | عَصَوْكَ | فَاِنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم کرتے ہو | اس سے جو | بَری، بیزار | یقیناً میں | پس تُو کہہ | انہوں نے تیری نافرمانی کی | پس اگر |

فَاِنْ عَصَوْكَ فَقُلْ اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿217﴾

پس اگر وہ تیری نافرمانی کریں تو کہہ دے کہ یقیناً میں اس سے جو تم کرتے ہو بَری ہوں۔

| الرَّحِيْمِ | الْعَزِيْزِ | عَلَى | تَوَكَّلْ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| بار بار رحم کرنے والا | کامل غلبہ والا | پر، اوپر | تُو توکل کر | اور |

وَتَوَكَّلْ عَلَى الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ﴿218﴾

اور کامل غلبہ والے (اور) بار بار رحم کرنے والے (اللہ) پر توکل کر۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِیْ | یَرٰىكَ | حِیْنَ | تَقُوْمُ | وَ | تَقَلُّبَكَ | فِیْ | السّٰجِدِیْنَ |
| جو | وہ تجھے دیکھتا ہے | جب | تُو کھڑا ہوتا ہے | اور | تیرا پھرنا | میں | سجدہ کرنے والے |

الَّذِیْ یَرٰىكَ حِیْنَ تَقُوْمُ ﴿219﴾ وَ تَقَلُّبَكَ فِی السّٰجِدِیْنَ ﴿220﴾

جو تجھے دیکھ رہا ہوتا ہے جب تو کھڑا ہوتا ہے۔ اور سجدہ کرنے والوں میں تیری بے قراری کو بھی۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | هُوَ | السَّمِیْعُ | الْعَلِیْمُ | هَلْ | اُنَبِّئُكُمْ | عَلٰى | مَنْ | تَنَزَّلُ | الشَّیٰطِیْنُ |
| یقیناً وہ | وہ | بہت سننے والا | دائمی علم رکھنے والا | کیا | میں تمہیں آگاہ کرتا ہوں | پر، اوپر | جس، جو | وہ اترتی ہے | شیطان (جمع) |

اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ﴿221﴾ هَلْ اُنَبِّئُكُمْ عَلٰى مَنْ تَنَزَّلُ الشَّیٰطِیْنُ ﴿222﴾

یقیناً وہی ہے جو بہت سننے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔ کیا میں تمہیں اس کی خبر دوں جس پر شیاطین بکثرت اترتے ہیں؟

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَنَزَّلُ | عَلٰى | كُلِّ | اَفَّاكٍ | اَثِیْمٍ |
| وہ اترتی ہے | پر، اوپر | ہر ایک | بہت جھوٹ بولنے والا | سخت گنہگار |

تَنَزَّلُ عَلٰى كُلِّ اَفَّاكٍ اَثِیْمٍ ﴿223﴾

وہ ہر پکے جھوٹے (اور) سخت گنہگار پر بکثرت اترتے ہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یُّلْقُوْنَ | السَّمْعَ | وَ | اَكْثَرُهُمْ | كٰذِبُوْنَ | وَ | الشُّعَرَآءُ | یَتَّبِعُهُمُ | الْغَاوٗنَ |
| وہ رکھتے ہیں | کان، سننا | اور | ان میں سے اکثر | جھوٹ بولنے والے | اور | شاعر (جمع) | وہ ان کی پیروی کرتا ہے | بھٹکنے والے |

یُّلْقُوْنَ السَّمْعَ وَ اَكْثَرُهُمْ كٰذِبُوْنَ ﴿224﴾ وَ الشُّعَرَآءُ یَتَّبِعُهُمُ الْغَاوٗنَ ﴿225﴾

وہ (ان کی باتوں پر) کان دھرتے ہیں اور ان میں سے اکثر جھوٹے ہیں۔ اور رہے شعراء تو محض بھٹکے ہوئے ہی اُن کی پیروی کرتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَمْ تَرَ | اَنَّهُمْ | فِیْ | كُلِّ | وَادٍ | یَّهِیْمُوْنَ |
| کیا تُو نے نہیں دیکھا | کہ وہ (جمع) | میں | ہر ایک | وادی | وہ سرگرداں پھرتے ہیں |

اَلَمْ تَرَ اَنَّهُمْ فِیْ كُلِّ وَادٍ یَّهِیْمُوْنَ ﴿226﴾

کیا تو نے نہیں دیکھا کہ وہ ہر وادی میں سرگرداں رہتے ہیں؟

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَنَّهُمْ | یَقُوْلُوْنَ | مَا | لَا | یَفْعَلُوْنَ |
| اور | کہ وہ (جمع) | وہ کہتے ہیں | جو | نہیں | وہ کرتے ہیں |

وَ اَنَّهُمْ یَقُوْلُوْنَ مَا لَا یَفْعَلُوْنَ ﴿227﴾

اور یقیناً وہ کہتے وہ ہیں جو کرتے نہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ | وَ | ذَكَرُوا | اللّٰهَ | كَثِيْرًا |
| مگر | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | اور | انہوں نے کئے | نیک اعمال | اور | انہوں نے یاد کیا | اللہ | بہت، زیادہ |

اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَذَكَرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا

سوائے اُن کے جو (اُن میں سے) ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے اور کثرت سے اللہ کو یاد کیا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | انْتَصَرُوْا | مِنْۢ | بَعْدِ | مَا | ظُلِمُوْا |
| اور | انہوں نے بدلہ لیا | سے | بعد | کہ | وہ ظلم کئے گئے |

وَّانْتَصَرُوْا مِنْۢ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا ؕ

اور ظلم کا نشانہ بننے کے بعد اس کا بدلہ لیا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | سَيَعْلَمُ | الَّذِيْنَ | ظَلَمُوْٓا | اَيَّ | مُنْقَلَبٍ | يَّنْقَلِبُوْنَ |
| اور | وہ عنقریب جان لیں گے | وہ لوگ | انہوں نے ظلم کیا | کونسی | لوٹنے کا مقام، پھرنے کی جگہ | وہ لوٹ کر جائیں گے |

11 ع 36 15 وَسَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ ۧ ﴿228﴾

اور وہ جنہوں نے ظلم کیا عنقریب جان لیں گے کہ وہ کس لوٹنے کے مقام پر لوٹ جائیں گے۔

سُوْرَةُ النَّمْلِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ اَرْبَعٌ وَّتِسْعُوْنَ اٰيَةً وَّسَبْعَةُ رُكُوْعَاتٍ

سورۃ النمل مکی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 94 آیات اور 7 رکوع ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| طٰسٓ | تِلْكَ | اٰيٰتُ | الْقُرْاٰنِ | وَ | كِتَابٍ | مُّبِيْنٍ |
| طَيِّب سَمِيع : پاک، بہت سننے والا | یہ/ وہ | آیات | قرآن | اور | کتاب | کھلا کھلا |

طٰسٓ ۚ تِلْكَ اٰيٰتُ الْقُرْاٰنِ وَكِتَابٍ مُّبِيْنٍ ۙ ﴿2﴾

طَيِّب سَمِيع : پاک، بہت سننے والا۔ یہ قرآن کی اور ایک روشن کتاب کی آیات ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| هُدًى | وَّ | بُشْرٰى | لِلْمُؤْمِنِيْنَ | الَّذِيْنَ | يُقِيْمُوْنَ | الصَّلٰوةَ |
| ہدایت | اور | خوشخبری | مومنین کے لئے | وہ لوگ | وہ قائم کرتے ہیں | نماز |

هُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ③ الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ

مومنوں کے لئے ہدایت اور خوشخبری ہیں۔ وہ جو نماز کو قائم کرتے ہیں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يُؤْتُوْنَ | الزَّكٰوةَ | وَ | هُمْ | بِالْاٰخِرَةِ | هُمْ | يُوْقِنُوْنَ |
| اور | وہ دیتے ہیں | زکوۃ | اور | وہ (جمع) | آخرت پر | وہ (جمع) | وہ یقین رکھتے ہیں |

وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ④

اور زکوۃ دیتے ہیں اور وہی ہیں جو آخرت پر یقین رکھتے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الَّذِيْنَ | لَا | يُؤْمِنُوْنَ | بِالْاٰخِرَةِ | زَيَّنَّا | لَهُمْ | اَعْمَالَهُمْ |
| یقیناً | وہ لوگ | نہیں | وہ ایمان لاتے ہیں | آخرت پر | ہم نے خوبصورت کر کے دکھایا | ان کے لئے | ان کے اعمال |

اِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ زَيَّنَّا لَهُمْ اَعْمَالَهُمْ

یقیناً وہ لوگ جو آخرت پر ایمان نہیں لاتے ہم نے ان کے اعمال ان کے لئے خوبصورت کر دکھائے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَهُمْ | يَعْمَهُوْنَ | اُولٰٓئِكَ | الَّذِيْنَ | لَهُمْ | سُوْٓءُ | الْعَذَابِ |
| پس وہ (جمع) | وہ بھٹکتے رہتے ہیں | یہ لوگ | وہ لوگ | ان کے لئے | برا | عذاب |

فَهُمْ يَعْمَهُوْنَ ⑤ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَهُمْ سُوْٓءُ الْعَذَابِ

پس وہ بھٹکتے رہتے ہیں۔ یہی وہ لوگ ہیں جن کے لئے بہت برا عذاب (مقدر) ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُمْ | فِي | الْاٰخِرَةِ | هُمُ | الْاَخْسَرُوْنَ |
| اور | وہ (جمع) | میں | آخرت | وہ (جمع) | زیادہ گھاٹا پانے والے |

وَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ هُمُ الْاَخْسَرُوْنَ ⑥

اور وہی آخرت میں سب سے زیادہ گھاٹا کھانے والے ہوں گے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنَّكَ | لَتُلَقَّى | الْقُرْاٰنَ | مِنْ | لَّدُنْ | حَكِيْمٍ | عَلِيْمٍ |
| اور | یقیناً تو | ضرور تجھے عطا کیا جاتا ہے | قرآن | سے | طرف | بہت حکمت والا | خوب جاننے والا |

وَاِنَّكَ لَتُلَقَّى الْقُرْاٰنَ مِنْ لَّدُنْ حَكِيْمٍ عَلِيْمٍ ⑦

اور یقیناً قرآن تجھے عطا کیا جاتا ہے بہت حکمت والے (اور) بہت علم والے کی طرف سے۔

الثلٰثة

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذْ | قَالَ | مُوْسٰى | لِاَهْلِهٖٓ | اِنِّيْٓ | اٰنَسْتُ | نَارًا |
| جب | اس نے کہا | موسیٰ | اس کے گھر والوں کے لئے | یقیناً میں | میں نے دیکھی | آگ |

اِذْ قَالَ مُوْسٰى لِاَهْلِهٖٓ اِنِّيْٓ اٰنَسْتُ نَارًا ؕ

(یاد کر) جب موسیٰ نے اپنے گھر والوں سے کہا کہ میں یقیناً ایک آگ دیکھ رہا ہوں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سَاٰتِيْكُمْ | مِّنْهَا | بِخَبَرٍ | اَوْ | اٰتِيْكُمْ | بِشِهَابٍ | قَبَسٍ |
| میں عنقریب تمہارے پاس آؤں گا | اس میں سے | خبر کے ساتھ | یا | میں تمہارے پاس آؤں گا | انگارے کے ساتھ | سلگتا ہوا |

سَاٰتِيْكُمْ مِّنْهَا بِخَبَرٍ اَوْ اٰتِيْكُمْ بِشِهَابٍ قَبَسٍ

پس میں یا تو اس (کے پاس) سے تمہارے پاس کوئی خبر لاؤں گا یا تمہارے پاس کوئی سلگتا ہوا انگارہ لے آؤں گا

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَّعَلَّكُمْ | تَصْطَلُوْنَ | فَلَمَّا | جَآءَهَا | نُوْدِيَ | اَنْۢ | بُوْرِكَ | مَنْ | فِي | النَّارِ |
| تاکہ تم | تم آگ سینکتے ہو | پس جب | وہ اس کے پاس آیا | وہ پکارا گیا | کہ | وہ برکت دیا گیا | جو | میں | آگ |

لَّعَلَّكُمْ تَصْطَلُوْنَ (8) فَلَمَّا جَآءَهَا نُوْدِيَ اَنْۢ بُوْرِكَ مَنْ فِي النَّارِ

تاکہ تم آگ تاپو۔ پس جب وہ اس کے پاس آیا تو نِدا دی گئی کہ برکت دیا گیا ہے جو اس آگ میں ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنْ | حَوْلَهَا | وَ | سُبْحٰنَ | اللّٰهِ | رَبِّ | الْعٰلَمِيْنَ |
| اور | جو | اس کے اردگرد | اور | پاک | اللہ | ربّ | تمام جہان |

وَمَنْ حَوْلَهَا ؕ وَسُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (9)

اور وہ بھی جو اس کے اردگرد ہے۔ اور پاک ہے اللہ تمام جہانوں کا ربّ۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يٰمُوْسٰٓى | اِنَّهٗٓ | اَنَا | اللّٰهُ | الْعَزِيْزُ | الْحَكِيْمُ |
| اے موسیٰ | یقیناً وہ | میں | اللہ | کامل غلبہ والا | حکمت والا |

يٰمُوْسٰٓى اِنَّهٗٓ اَنَا اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۙ (10)

اے موسیٰ! یقیناً (یہ کلام کرنے والا) میں ہی اللہ ہوں، کامل غلبہ والا (اور) حکمت والا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَلْقِ | عَصَاكَ | فَلَمَّا | رَاٰهَا | تَهْتَزُّ | كَاَنَّهَا | جَآنٌّ |
| اور | تُو ڈال/پھینک | تیرا عصا/سونٹا | پس جب | اس نے اسے دیکھا | وہ حرکت کرتی ہے | گویا کہ وہ | سانپ |

وَاَلْقِ عَصَاكَ ؕ فَلَمَّا رَاٰهَا تَهْتَزُّ كَاَنَّهَا جَآنٌّ

اور اپنا عصا پھینک۔ پس جب اس نے اُسے دیکھا کہ ایسے حرکت کر رہا ہے جیسے وہ ایک سانپ ہو

| وَلّٰى | مُدْبِرًا | وَّ | لَمْ يُعَقِّبْ | يٰمُوْسٰى | لَا تَخَفْ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ مُڑا | پیٹھ پھیر کر مڑنے والا | اور | اس نے مڑ کر نہیں دیکھا | اے موسیٰ | تُو نہ ڈر، تُو خوف نہ کھا |

وَلّٰى مُدْبِرًا وَّلَمْ يُعَقِّبْ ؕ يٰمُوْسٰى لَا تَخَفْ ۟ قف

تو وہ پیٹھ پھیرتے ہوئے مُڑ گیا اور پلٹ کر بھی نہ دیکھا۔ اے موسیٰ! ڈر نہیں۔

| اِنِّيْ | لَا | يَخَافُ | لَدَيَّ | الْمُرْسَلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً میں | نہیں | وہ ڈرتا ہے | میرے نزدیک/میرے پاس | پیغمبر (جمع) |

اِنِّيْ لَا يَخَافُ لَدَيَّ الْمُرْسَلُوْنَ ۖ ⑪

یقیناً میں وہ ہوں کہ میرے قُرب میں پیغمبر ڈرا نہیں کرتے۔

| اِلَّا | مَنْ | ظَلَمَ | ثُمَّ | بَدَّلَ | حُسْنًا | بَعْدَ | سُوْٓءٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | جو | اس نے ظلم کیا | پھر | اس نے بدل دیا | نیکی | بعد | بُرائی |

اِلَّا مَنْ ظَلَمَ ثُمَّ بَدَّلَ حُسْنًا بَعْدَ سُوْٓءٍ

مگر وہ جس نے کوئی ظلم کیا ہو پھر وہ (اُسے) بدی کے بعد نیکی میں تبدیل کر دے

| فَاِنِّيْ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ | وَ | اَدْخِلْ | يَدَكَ | فِيْ | جَيْبِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یقیناً میں | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا | اور | تُو داخل کر | تیرا ہاتھ | میں | تیرا گریبان |

فَاِنِّيْ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ⑫ وَاَدْخِلْ يَدَكَ فِيْ جَيْبِكَ

تو یقیناً مَیں بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہوں۔ اور اپنا ہاتھ اپنے گریبان میں ڈال

| تَخْرُجْ | بَيْضَآءَ | مِنْ | غَيْرِ | سُوْٓءٍ |
|---|---|---|---|---|
| وہ نکلے گی | سفید، چمکتی ہوئی | سے | بغیر، سوا | عیب |

تَخْرُجْ بَيْضَآءَ مِنْ غَيْرِ سُوْٓءٍ ۟ قف

وہ بغیر کسی عیب کے چمکتا ہوا نکلے گا۔

| فِيْ | تِسْعِ | اٰيٰتٍ | اِلٰى | فِرْعَوْنَ | وَ | قَوْمِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | نو | نشانات | طرف | فرعون | اور | اس کی قوم |

فِيْ تِسْعِ اٰيٰتٍ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَقَوْمِهٖ ؕ

(یہ دونوں) فرعون اور اس کی قوم کی طرف (بھیجے جانے والے) نو نشانات میں سے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ | كَانُوْا | قَوْمًا | فٰسِقِيْنَ | فَلَمَّا | جَآءَتْهُمْ | اٰيٰتُنَا | مُبْصِرَةً |
| یقیناً وہ | وہ تھے | لوگ، قوم | بدکردار، فاسق (جمع) | پس جب | وہ ان کے پاس آئی | ہماری نشانیاں | بصیرت بخشنے والی |

اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا فٰسِقِيْنَ ⑬ فَلَمَّا جَآءَتْهُمْ اٰيٰتُنَا مُبْصِرَةً

یقیناً وہ بہت ہی بدکردار لوگ ہیں۔ پس جب ان کے پاس ہمارے بصیرت بخشنے والے نشانات آئے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | هٰذَا | سِحْرٌ | مُّبِيْنٌ | وَ | جَحَدُوْا | بِهَا |
| انہوں نے کہا | یہ | جادو | کھلا کھلا | اور | انہوں نے انکار کیا | اس کا |

قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ⑭ۚ وَجَحَدُوْا بِهَا

تو انہوں نے کہا یہ تو کھلا کھلا جادو ہے۔ اور انہوں نے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اسْتَيْقَنَتْهَآ | اَنْفُسُهُمْ | ظُلْمًا | وَّ | عُلُوًّا |
| اور | اس نے اس کا یقین کرلیا | ان کے نفس/دل | ظلم | اور | سرکشی |

وَاسْتَيْقَنَتْهَآ اَنْفُسُهُمْ ظُلْمًا وَّعُلُوًّا ۭ

ظلم اور سرکشی کرتے ہوئے اُن کا انکار کر دیا حالانکہ ان کے دل ان پر یقین لا چکے تھے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَانْظُرْ | كَيْفَ | كَانَ | عَاقِبَةُ | الْمُفْسِدِيْنَ |
| پس تُو دیکھ | کیسا | وہ تھا | انجام | فساد کرنے والے |

ع 1 15 16
فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ ⑮ع

پس دیکھ! فساد کرنے والوں کا کیسا انجام ہوتا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ | اٰتَيْنَا | دَاوٗدَ | وَ | سُلَيْمٰنَ | عِلْمًا |
| اور | یقیناً | ہم نے عطا کیا | داوٗد | اور | سلیمان | علم |

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا دَاوٗدَ وَسُلَيْمٰنَ عِلْمًا ۚ

اور ہم نے یقیناً داوٗد اور سلیمان کو بڑا علم عطا کیا تھا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَا | الْحَمْدُ | لِلّٰهِ | الَّذِيْ | فَضَّلَنَا |
| اور | ان دونوں نے کہا | تمام تعریف | اللہ کے لئے | جس | اس نے ہمیں فضیلت دی |

وَقَالَا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ فَضَّلَنَا

اور دونوں نے کہا تمام تعریف اللہ ہی کی ہے جس نے ہمیں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلٰى | كَثِيْرٍ | مِّنْ | عِبَادِهِ | الْمُؤْمِنِيْنَ |
| پر، اوپر | بہت | سے | اس کے بندے | مومن (جمع) |

عَلٰى كَثِيْرٍ مِّنْ عِبَادِهِ الْمُؤْمِنِيْنَ ⑯

اپنے بہت سے مومن بندوں پر فضیلت بخشی ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | وَرِثَ | سُلَيْمٰنُ | دَاوٗدَ | وَ | قَالَ | يٰٓاَيُّهَا | النَّاسُ |
| اور | وہ وارث ہوا | سلیمان | داؤد | اور | اس نے کہا | اے | لوگ |

وَوَرِثَ سُلَيْمٰنُ دَاوٗدَ وَقَالَ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ

اور سلیمان داؤد کا وارث ہوا اور اس نے کہا اے لوگو!

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عُلِّمْنَا | مَنْطِقَ | الطَّيْرِ | وَ | اُوْتِيْنَا | مِنْ | كُلِّ | شَيْءٍ |
| ہمیں سکھائی گئی | زبان، بولی | پرندے | اور | ہمیں دیا گیا | سے | ہر ایک | چیز |

عُلِّمْنَا مَنْطِقَ الطَّيْرِ وَاُوْتِيْنَا مِنْ كُلِّ شَيْءٍ ؕ

ہمیں پرندوں کی زبان سکھائی گئی ہے اور ہر چیز میں سے ہمیں کچھ عطا کیا گیا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | هٰذَا | لَهُوَ | الْفَضْلُ | الْمُبِيْنُ |
| یقیناً | یہ | ضرور وہ | فضل | کھلا کھلا |

اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْفَضْلُ الْمُبِيْنُ ⑰

یقیناً یہ کھلا کھلا فضل ہی ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | حُشِرَ | لِسُلَيْمٰنَ | جُنُوْدُهٗ | مِنَ | الْجِنِّ | وَ | الْاِنْسِ |
| اور | وہ اکٹھا کیا گیا | سلیمان کے لئے | اس کے لشکر | سے | جن | اور | انسان |

وَحُشِرَ لِسُلَيْمٰنَ جُنُوْدُهٗ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ

اور سلیمان کے لئے جن وانس اور پرندوں میں سے اس کے لشکر اکٹھے کئے گئے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الطَّيْرِ | فَهُمْ | يُوْزَعُوْنَ | حَتّٰٓى | اِذَآ | اَتَوْا | عَلٰى | وَادِ | النَّمْلِ |
| اور | پرندے | پس وہ (جمع) | وہ ترتیب وار اکٹھے کئے گئے | یہاں تک کہ | جب | وہ آئے | پر، اوپر | وادی | نمل |

وَالطَّيْرِ فَهُمْ يُوْزَعُوْنَ ⑱ حَتّٰٓى اِذَآ اَتَوْا عَلٰى وَادِ النَّمْلِ ۙ

اور انہیں الگ الگ صفوں میں ترتیب دیا گیا۔ یہاں تک کہ جب وہ نمل کی وادی پر پہنچے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَتْ | نَمْلَةٌ | يّٰۤاَيُّهَا | النَّمْلُ | ادْخُلُوْا | مَسٰكِنَكُمْ |
| اس نے کہا | نمل (قوم) کی ایک عورت | اے | نمل | تم داخل ہو جاؤ | تمہارے گھر |

قَالَتْ نَمْلَةٌ يّٰۤاَيُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوْا مَسٰكِنَكُمْ ۚ

تو نمل (قوم) کی ایک عورت نے کہا اے نمل! اپنے اپنے گھروں میں گھس جاؤ۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا يَحْطِمَنَّكُمْ | سُلَيْمٰنُ | وَ | جُنُوْدُهٗ | وَ | هُمْ | لَا | يَشْعُرُوْنَ |
| وہ تمہیں کچل نہ ڈالے | سلیمان | اور | اس کے لشکر | اور | وہ (جمع) | نہیں | وہ شعور رکھتے ہیں |

لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمٰنُ وَ جُنُوْدُهٗ ۙ وَ هُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ⑲

سلیمان اور اس کے لشکر ہرگز تمہیں روند نہ دیں جبکہ انہیں (اس کا) احساس تک نہ ہو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَتَبَسَّمَ | ضَاحِكًا | مِّنْ | قَوْلِهَا | وَ | قَالَ | رَبِّ | اَوْزِعْنِيْۤ |
| پس وہ مسکرایا | ہنسنے والا | سے | اس کی بات | اور | اس نے کہا | اے میرے ربّ | تُو مجھے توفیق دے |

فَتَبَسَّمَ ضَاحِكًا مِّنْ قَوْلِهَا وَ قَالَ رَبِّ اَوْزِعْنِيْۤ

وہ (یعنی سلیمان) اس کی اس بات پر مسکرایا اور کہا اے میرے ربّ! مجھے توفیق بخش

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ اَشْكُرَ | نِعْمَتَكَ | الَّتِيْۤ | اَنْعَمْتَ | عَلَيَّ | وَ | عَلٰى | وَالِدَيَّ |
| کہ میں شکر ادا کروں | تیری نعمت | وہ جو | تُو نے انعام کیا | مجھ پر | اور | پر، اوپر | میرے ماں باپ |

اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِيْۤ اَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَ عَلٰى وَالِدَيَّ

کہ میں تیری نعمت کا شکر ادا کروں جو تو نے مجھ پر کی اور میرے ماں باپ پر کی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَنْ اَعْمَلَ | صَالِحًا | تَرْضٰىهُ | وَ |
| اور | کہ میں عمل کروں | نیک عمل | تُو اسے پسند کرتا ہے | اور |

وَ اَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَ

اور ایسے نیک اعمال بجالاؤں جو تجھے پسند ہوں۔ اور

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَدْخِلْنِيْ | بِرَحْمَتِكَ | فِيْ | عِبَادِكَ | الصّٰلِحِيْنَ |
| تُو مجھے داخل کر | اپنی رحمت کے ساتھ | میں | تیرے بندے | نیکوکار / صالحین |

اَدْخِلْنِيْ بِرَحْمَتِكَ فِيْ عِبَادِكَ الصّٰلِحِيْنَ ⑳

تُو مجھے اپنی رحمت سے اپنے نیکوکار بندوں میں داخل کر۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الْهُدْهُدَ | اَرَى | لَآ | مَالِیَ | فَقَالَ | الطَّیْرَ | تَفَقَّدَ | وَ |
| ہُدہُد | میں دیکھتا ہوں | نہیں | مجھے کیا ہوا ہے | پس اس نے کہا | پرندہ/ بلند خیال انسان | اس نے گم پایا | اور |

وَتَفَقَّدَ الطَّیْرَ فَقَالَ مَالِیَ لَآ اَرَى الْهُدْهُدَ ۖ

اور اس نے ایک بلند خیال انسان کو غائب پایا تو اس نے کہا کہ مجھے کیا ہوا ہے کہ میں ہُدہُد کو نہیں دیکھ رہا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شَدِیْدًا | عَذَابًا | لَاُعَذِّبَنَّهٗ | الْغَآىِٕبِیْنَ | مِنَ | كَانَ | اَمْ |
| سخت | عذاب | ضرور میں اسے عذاب دوں گا | غیر حاضر ہونے والے | سے | وہ تھا | کیا |

اَمْ كَانَ مِنَ الْغَآىِٕبِیْنَ ﴿21﴾ لَاُعَذِّبَنَّهٗ عَذَابًا شَدِیْدًا

کیا وہ غیر حاضروں میں سے ہے میں ضرور اسے سخت عذاب دوں گا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُّبِیْنٍ | بِسُلْطٰنٍ | لَیَاْتِیَنِّیْ | اَوْ | لَاَاذْبَحَنَّهٗۤ | اَوْ |
| کھلا کھلا، واضح | دلیل کے ساتھ | ضرور وہ میرے پاس آئے گا | یا | ضرور میں اسے ذبح کروں گا | یا |

اَوْ لَاَاذْبَحَنَّهٗۤ اَوْ لَیَاْتِیَنِّیْ بِسُلْطٰنٍ مُّبِیْنٍ ﴿22﴾

یا پھر اسے ضرور ذبح کر دوں گا یا وہ (اپنے دفاع میں) میرے پاس کوئی کھلی کھلی دلیل لے کر آئے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بِهٖ | لَمْ تُحِطْ | بِمَا | اَحَطْتُّ | فَقَالَ | بَعِیْدٍ | غَیْرَ | فَمَكَثَ |
| اس کا/اس کو | تمہیں معلوم نہیں | اس کو جو | میں نے معلوم کر لیا | پس اس نے کہا | دور، زیادہ دیر | غیر | پس وہ ٹھہرا |

فَمَكَثَ غَیْرَ بَعِیْدٍ فَقَالَ اَحَطْتُّ بِمَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ

پس وہ (یعنی سلیمان) زیادہ دیر نہیں ٹھہرا تھا کہ (ہدہد آ گیا اور) اس نے کہا میں نے وہ بات معلوم کر لی ہے جو آپ کو معلوم نہیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امْرَاَةً | وَجَدْتُّ | اِنِّیْ | یَّقِیْنٍ | بِنَبَاٍ | سَبَاٍ | مِنْ | جِئْتُكَ | وَ |
| عورت | میں نے پایا | یقیناً میں | یقینی | خبر کے ساتھ | سبا | سے | میں تیرے پاس آیا | اور |

وَجِئْتُكَ مِنْ سَبَاٍۭ بِنَبَاٍ یَّقِیْنٍ ﴿23﴾ اِنِّیْ وَجَدْتُّ امْرَاَةً

اور میں سبا سے آپ کے پاس ایک یقینی خبر لایا ہوں۔ یقیناً میں نے ایک عورت کو

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَظِیْمٌ | عَرْشٌ | لَهَا | وَّ | شَیْءٍ | كُلِّ | مِنْ | اُوْتِیَتْ | وَ | تَمْلِكُهُمْ |
| بڑا | تخت | اس کے لئے | اور | چیز | ہر ایک | سے | وہ دی گئی | اور | وہ ان پر حکومت کرتی ہے |

تَمْلِكُهُمْ وَاُوْتِیَتْ مِنْ كُلِّ شَیْءٍ وَّلَهَا عَرْشٌ عَظِیْمٌ ﴿24﴾

ان پر حکمرانی کرتے پایا اور اسے ہر چیز میں سے کچھ عطا کیا گیا ہے اور اس کا ایک عظیم تخت ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَجَدْتُّهَا | وَ | قَوْمَهَا | يَسْجُدُوْنَ | لِلشَّمْسِ | مِنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ |
| میں نے اسے پایا | اور | اس کی قوم | وہ سجدہ کرتے ہیں | سورج کے لئے | سے | سوائے | اللہ |

وَجَدْتُّهَا وَ قَوْمَهَا يَسْجُدُوْنَ لِلشَّمْسِ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

میں نے اسے اور اس کی قوم کو اللہ کی بجائے سورج کو سجدہ کرتے ہوئے پایا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | زَيَّنَ | لَهُمُ | الشَّيْطٰنُ | اَعْمَالَهُمْ | فَصَدَّهُمْ | عَنِ | السَّبِيْلِ |
| اور | اس نے خوبصورت کر کے دکھائے | ان کے لئے | شیطان | ان کے اعمال | پس اس نے انہیں روک دیا | سے | راستہ |

وَ زَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ اَعْمَالَهُمْ فَصَدَّهُمْ عَنِ السَّبِيْلِ

اور شیطان نے ان کے اعمال ان کو خوبصورت کر کے دکھائے ہیں پس اس نے (سچی) راہ سے ان کو روک دیا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَهُمْ | لَا | يَهْتَدُوْنَ | اَلَّا يَسْجُدُوْا | لِلّٰهِ | الَّذِىْ |
| پس وہ | نہیں | وہ ہدایت پاتے ہیں | کہ وہ سجدہ نہ کرتے | اللہ کے لئے | جو |

فَهُمْ لَا يَهْتَدُوْنَ ﴿25﴾ اَلَّا يَسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِىْ

پس وہ ہدایت نہیں پاتے۔ (شیطان نے ان کو انگیخت کیا) کہ وہ اللہ کو سجدہ نہ کریں جو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يُخْرِجُ | الْخَبْءَ | فِى | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | يَعْلَمُ |
| وہ نکالتا ہے | پوشیدہ چیز | میں | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | وہ جانتا ہے |

يُخْرِجُ الْخَبْءَ فِى السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ يَعْلَمُ

آسمانوں اور زمین میں پوشیدہ چیزوں کو نکالتا ہے اور وہ جانتا ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | تُخْفُوْنَ | وَ | مَا | تُعْلِنُوْنَ | اَللّٰهُ | لَآ | اِلٰهَ | اِلَّا | هُوَ |
| جو | تم چھپاتے ہو | اور | جو | تم ظاہر کرتے ہو | اللہ | نہیں | معبود | مگر | وہ |

مَا تُخْفُوْنَ وَ مَا تُعْلِنُوْنَ ﴿26﴾ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

جو تم چھپاتے ہو اور جو تم ظاہر کرتے ہو۔ اللہ وہ ہے کہ کوئی معبود نہیں مگر وہی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبُّ | الْعَرْشِ | الْعَظِيْمِ | قَالَ | سَنَنْظُرُ | اَصَدَقْتَ |
| ربّ | عرش | بڑا | اس نے کہا | ہم ضرور دیکھیں گے | کیا تو نے سچ بولا |

رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿27﴾ السجدة قَالَ سَنَنْظُرُ اَصَدَقْتَ

عرشِ عظیم کا ربّ۔ اس نے کہا ہم جائزہ لیں گے کہ کیا تو نے سچ کہا ہے

السجدة 8

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمْ | كُنْتَ | مِنَ | الْكٰذِبِيْنَ | اِذْهَبْ | بِّكِتٰبِيْ | هٰذَا |
| یا | تو تھا | سے | جھوٹ بولنے والے | تو جا | میرے خط کے ساتھ | یہ |

اَمْ كُنْتَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ﴿28﴾ اِذْهَبْ بِّكِتٰبِيْ هٰذَا

یا تو جھوٹوں میں سے ہے۔ یہ میرا خط لے جا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَلْقِهْ | اِلَيْهِمْ | ثُمَّ | تَوَلَّ | عَنْهُمْ | فَانْظُرْ | مَاذَا | يَرْجِعُوْنَ |
| پس تو اسے رکھ دے | ان کی طرف | پھر | تو ہٹ جا | ان سے | پس تو دیکھ | کیا | وہ جواب دیتے ہیں |

فَاَلْقِهْ اِلَيْهِمْ ثُمَّ تَوَلَّ عَنْهُمْ فَانْظُرْ مَاذَا يَرْجِعُوْنَ ﴿29﴾

پھر اُن سے ایک طرف ہٹ جا۔ پھر دیکھ کہ وہ کیا جواب دیتے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَتْ | يٰۤاَيُّهَا | الْمَلَؤُا | اِنِّيْۤ | اُلْقِيَ | اِلَيَّ | كِتٰبٌ | كَرِيْمٌ |
| اس نے کہا | اے | سردار (جمع) | یقیناً میں | وہ ڈالا گیا | میری طرف | خط | عزت والا |

قَالَتْ يٰۤاَيُّهَا الْمَلَؤُا اِنِّيْۤ اُلْقِيَ اِلَيَّ كِتٰبٌ كَرِيْمٌ ﴿30﴾

(یہ خط دیکھ کر) اس (ملکہ) نے کہا اے سردارو! میری طرف یقیناً ایک معزز خط بھیجا گیا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | مِنْ | سُلَيْمٰنَ | وَ | اِنَّهٗ |
| یقیناً وہ | سے | سلیمان | اور | یقیناً وہ |

اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَاِنَّهٗ

یقیناً وہ سلیمان کی طرف سے ہے اور وہ یہ ہے :

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ﴿31﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَلَّا تَعْلُوْا | عَلَيَّ | وَ | اْتُوْنِيْ | مُسْلِمِيْنَ | قَالَتْ | يٰۤاَيُّهَا | الْمَلَؤُا |
| کہ تم سرکشی نہ کرو | میرے خلاف | اور | تم میرے پاس آؤ | فرمانبردار (جمع) | اس نے کہا | اے | سردار (جمع) |

اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ ﴿32﴾ قَالَتْ يٰۤاَيُّهَا الْمَلَؤُا ع 2 17 17

(پیغام یہ ہے) کہ تم میرے خلاف سرکشی نہ کرو اور میرے پاس فرمانبردار ہو کر چلے آؤ۔ اس نے کہا اے سردارو!

| اَفۡتُوۡنِيۡ | فِيۡۤ | اَمۡرِيۡ | مَا | كُنۡتُ | قَاطِعَةً | اَمۡرًا | حَتّٰى | تَشۡهَدُوۡنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم مجھے رائے دو | میں | میرا معاملہ | نہیں | میں تھی | طے کرنے والی | معاملہ | یہاں تک کہ | تم میرے پاس حاضر ہوتے ہو |

اَفۡتُوۡنِيۡ فِيۡۤ اَمۡرِيۡ‌ۚ مَا كُنۡتُ قَاطِعَةً اَمۡرًا حَتّٰى تَشۡهَدُوۡنِ ﴿33﴾

مجھے میرے معاملہ میں مشورہ دو۔ میں کوئی اہم فیصلہ نہیں کرتی مگر اس وقت جب تم میرے پاس موجود ہو۔

| قَالُوۡا | نَحۡنُ | اُولُوۡا قُوَّةٍ | وَّ | اُولُوۡا بَاۡسٍ | شَدِيۡدٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | ہم (جمع) | طاقت والے/ طاقتور لوگ | اور | جنگ والے/ جنگجو | سخت |

قَالُوۡا نَحۡنُ اُولُوۡا قُوَّةٍ وَّاُولُوۡا بَاۡسٍ شَدِيۡدٍ ۙ

انہوں نے کہا ہم بڑے طاقتور لوگ ہیں اور سخت جنگجو ہیں۔

| وَّ | الۡاَمۡرُ | اِلَيۡكِ | فَانۡظُرِيۡ | مَاذَا | تَاۡمُرِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | حکم، فیصلہ | تیری طرف | پس تو غور کر، پس تو دیکھ | کیا | تو حکم دیتی ہے |

وَّالۡاَمۡرُ اِلَيۡكِ فَانۡظُرِيۡ مَاذَا تَاۡمُرِيۡنَ ﴿34﴾

دراصل فیصلہ کرنا تیرا ہی کام ہے۔ پس تُو خود ہی غور کر لے کہ تجھے (ہمیں) کیا حکم دینا چاہیے۔

| قَالَتۡ | اِنَّ | الۡمُلُوۡكَ | اِذَا | دَخَلُوۡا | قَرۡيَةً | اَفۡسَدُوۡهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | یقیناً | بادشاہ (جمع) | جب | وہ داخل ہوئے | بستی | انہوں نے اس کو برباد کیا |

قَالَتۡ اِنَّ الۡمُلُوۡكَ اِذَا دَخَلُوۡا قَرۡيَةً اَفۡسَدُوۡهَا

اس نے کہا یقیناً جب بادشاہ کسی بستی میں داخل ہوتے ہیں تو اس میں فساد برپا کر دیتے ہیں

| وَ | جَعَلُوۡۤا | اَعِزَّةَ | اَهۡلِهَاۤ | اَذِلَّةً | وَ | كَذٰلِكَ | يَفۡعَلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے بنایا | معزز (جمع) | اس کے رہنے والے | ذلیل (جمع) | اور | اسی طرح | وہ کرتے ہیں |

وَجَعَلُوۡۤا اَعِزَّةَ اَهۡلِهَاۤ اَذِلَّةً‌ ۚ وَكَذٰلِكَ يَفۡعَلُوۡنَ ﴿35﴾

اور اس کے باشندوں میں سے معزز لوگوں کو ذلیل کر دیتے ہیں اور وہ اسی طرح کیا کرتے ہیں۔

| وَ | اِنِّىۡ | مُرۡسِلَةٌ | اِلَيۡهِمۡ | بِهَدِيَّةٍ | فَنٰظِرَةٌ | بِمَ | يَرۡجِعُ | الۡمُرۡسَلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً میں | بھیجنے والی | ان کی طرف | تحفہ کے ساتھ | پس دیکھنے والی | کس چیز کے ساتھ | وہ لوٹتا ہے | ایلچی (جمع) |

وَاِنِّىۡ مُرۡسِلَةٌ اِلَيۡهِمۡ بِهَدِيَّةٍ فَنٰظِرَةٌ ۢ بِمَ يَرۡجِعُ الۡمُرۡسَلُوۡنَ ﴿36﴾

اور ضرور میں ان کی طرف ایک تحفہ بھیجنے لگی ہوں۔ پھر میں دیکھوں گی کہ ایلچی کیا جواب لاتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلَمَّا | جَآءَ | سُلَيْمٰنَ | قَالَ | اَتُمِدُّوْنَنِ | بِمَالٍ |
| پس جب | وہ آیا | سلیمان | اس نے کہا | کیا تم میری مدد کرتے ہو | دولت کے ساتھ |

فَلَمَّا جَآءَ سُلَيْمٰنَ قَالَ اَتُمِدُّوْنَنِ بِمَالٍ ۫

پس جب وہ (وفد) سلیمان کے پاس آیا تو اس نے کہا کیا تم مجھے مال کے ذریعہ مدد دینا چاہتے ہو

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَآ | اٰتٰىنِۦَ | اللّٰهُ | خَيْرٌ | مِّمَّآ | اٰتٰىكُمْ | بَلْ | اَنْتُمْ | بِهَدِيَّتِكُمْ | تَفْرَحُوْنَ |
| پس جو | اس نے مجھے دیا | اللہ | بہتر | اس سے جو | اس نے تمہیں دیا | بلکہ | تم | تمہارے تحفہ کے ساتھ | تم اِتراتے ہو |

فَمَآ اٰتٰىنِۦَ اللّٰهُ خَيْرٌ مِّمَّآ اٰتٰىكُمْ ۚ بَلْ اَنْتُمْ بِهَدِيَّتِكُمْ تَفْرَحُوْنَ (37)

جبکہ اللہ نے جو مجھے عطا کیا ہے اُس سے بہتر ہے جو تمہیں عطا کیا ہے لیکن تم اپنے تحفے پر ہی اِترا رہے ہو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِرْجِعْ | اِلَيْهِمْ | فَلَنَاْتِيَنَّهُمْ | بِجُنُوْدٍ | لَّا قِبَلَ | لَهُمْ | بِهَا |
| تُو لَوٹ جا | ان کی طرف | پس ضرور ہم ان کے پاس آئیں گے | لشکروں کے ساتھ | مقابلہ نہ ہو سکے گا | ان کے لئے | اس کے ساتھ |

اِرْجِعْ اِلَيْهِمْ فَلَنَاْتِيَنَّهُمْ بِجُنُوْدٍ لَّا قِبَلَ لَهُمْ بِهَا

اُن کی طرف لوٹ جا۔ پس ہم ضرور اُن کے پاس ایسے لشکروں کے ساتھ آئیں گے جن کا کوئی مقابلہ ان کے لئے ممکن نہیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَنُخْرِجَنَّهُمْ | مِّنْهَآ | اَذِلَّةً | وَّ | هُمْ | صٰغِرُوْنَ | قَالَ | يٰٓاَيُّهَا الْمَلَؤُا |
| اور | ہم ضرور ان کو نکالیں گے | اس سے | ذلیل (جمع) | اور | وہ (جمع) | رسوا (جمع) | اس نے کہا | اے سردارو! |

وَلَنُخْرِجَنَّهُمْ مِّنْهَآ اَذِلَّةً وَّهُمْ صٰغِرُوْنَ (38) قَالَ يٰٓاَيُّهَا الْمَلَؤُا

اور ہم انہیں ضرور اس (بستی) سے ذلیل بناتے ہوئے نکال دیں گے اور وہ بے بس ہوں گے۔ اس نے کہا اے سردارو!

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَيُّكُمْ | يَاْتِيْنِىْ | بِعَرْشِهَا | قَبْلَ | اَنْ يَّاْتُوْنِىْ | مُسْلِمِيْنَ |
| تم میں سے کون | وہ میرے پاس آئے گا | اس کے تخت کے ساتھ | پہلے | کہ وہ میرے پاس آئیں | فرمانبردار (جمع) |

اَيُّكُمْ يَاْتِيْنِىْ بِعَرْشِهَا قَبْلَ اَنْ يَّاْتُوْنِىْ مُسْلِمِيْنَ (39)

کون ہے تم میں سے جو اس کا تخت میرے پاس لے آئے اس سے پہلے کہ وہ میرے پاس فرمانبردار ہو کر پہنچیں؟

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | عِفْرِيْتٌ | مِّنَ | الْجِنِّ | اَنَا | اٰتِيْكَ | بِهٖ | قَبْلَ | اَنْ |
| اس نے کہا | عفریت | سے | جن | میں | میں تیرے پاس آؤں گا | اس کے ساتھ | پہلے | کہ |

قَالَ عِفْرِيْتٌ مِّنَ الْجِنِّ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ

جنوں میں سے عِفریت نے کہا میں اسے تیرے پاس لے آؤں گا پیشتر اس سے کہ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَقُوْمَ | مِنْ | مَّقَامِكَ | وَ | اِنِّيْ | عَلَيْهِ | لَقَوِيٌّ | اَمِيْنٌ |
| تُو کھڑا ہوتا ہے | سے | تیرا مقام | اور | یقیناً میں | اس پر، اس کے اوپر | ضرور قوی | امانت دار |

تَقُوْمَ مِنْ مَّقَامِكَ ۚ وَاِنِّيْ عَلَيْهِ لَقَوِيٌّ اَمِيْنٌ ﴿40﴾

تُو اپنے مقام سے پڑاؤ اٹھالے اور یقیناً میں اس (کام) پر بہت قوی (اور) قابل اعتماد ہوں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | الَّذِيْ | عِنْدَهٗ | عِلْمٌ | مِّنَ | الْكِتٰبِ | اَنَا | اٰتِيْكَ | بِهٖ |
| اس نے کہا | جو، جس | اس کے پاس | علم | سے | کتاب | میں | میں تیرے پاس آؤں گا | اس کے ساتھ |

قَالَ الَّذِيْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ

وہ شخص جس کے پاس کتاب کا علم تھا اس نے کہا میں اسے تیرے پاس لے آؤں گا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَبْلَ | اَنْ | يَّرْتَدَّ | اِلَيْكَ | طَرْفُكَ | فَلَمَّا | رَاٰهُ | مُسْتَقِرًّا | عِنْدَهٗ |
| پہلے | کہ | وہ لوٹتا ہے | تیری طرف | تیری نظر، تیرا دستہ | پس جب | اس نے اسے دیکھا | ٹھہرنے والا | اس کے پاس |

قَبْلَ اَنْ يَّرْتَدَّ اِلَيْكَ طَرْفُكَ ؕ فَلَمَّا رَاٰهُ مُسْتَقِرًّا عِنْدَهٗ

پیشتر اس سے کہ تیرا نگہبان دستہ تیری طرف لوٹ آئے۔ پس جب اس نے اسے اپنے پاس پڑا پایا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | هٰذَا | مِنْ | فَضْلِ | رَبِّيْ | لِيَبْلُوَنِيْٓ | ءَاَشْكُرُ | اَمْ | اَكْفُرُ |
| اس نے کہا | یہ | سے | فضل | میرا رب | تاکہ وہ مجھے آزمائے | کیا میں شکر کرتا ہوں | یا | میں انکار کرتا ہوں |

قَالَ هٰذَا مِنْ فَضْلِ رَبِّيْ ۖ لِيَبْلُوَنِيْٓ ءَاَشْكُرُ اَمْ اَكْفُرُ ؕ

تو کہا یہ محض میرے ربّ کے فضل سے ہے تاکہ وہ مجھے آزمائے کہ میں شکر کرتا ہوں یا ناشکری۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنْ | شَكَرَ | فَاِنَّمَا | يَشْكُرُ | لِنَفْسِهٖ | وَ | مَنْ | كَفَرَ |
| اور | جو | اس نے شکر کیا | پس محض | وہ شکر کرتا ہے | اس کے نفس کے لئے | اور | جو | اس نے انکار کیا |

وَمَنْ شَكَرَ فَاِنَّمَا يَشْكُرُ لِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ كَفَرَ

اور جو بھی شکر کرتا ہے تو اپنے نفس کے فائدہ کے لئے شکر کرتا ہے اور جو ناشکری کرتا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّ | رَبِّيْ | غَنِيٌّ | كَرِيْمٌ | قَالَ | نَكِّرُوْا | لَهَا | عَرْشَهَا |
| پس یقیناً | میرا ربّ | بے پرواہ | عزت والا | اس نے کہا | اس کو عام چیز بنادو | اس کے لئے | اس کا عرش |

فَاِنَّ رَبِّيْ غَنِيٌّ كَرِيْمٌ ﴿41﴾ قَالَ نَكِّرُوْا لَهَا عَرْشَهَا

تو میرا ربّ یقیناً مستغنی اور صاحبِ اکرام ہے۔ اس نے کہا اس کا تخت اس کے لئے ایک عام سی چیز بنادو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نَنْظُرُ | اَتَهْتَدِیْۤ | اَمْ | تَكُوْنُ | مِنَ | الَّذِیْنَ | لَا | یَهْتَدُوْنَ |
| ہم دیکھتے ہیں | کیا وہ ہدایت پاتی ہے | یا | وہ ہو جاتی ہے | سے | وہ لوگ | نہیں | وہ ہدایت پاتے ہیں |

نَنْظُرْ اَتَهْتَدِیْۤ اَمْ تَكُوْنُ مِنَ الَّذِیْنَ لَا یَهْتَدُوْنَ ﴿42﴾

ہم دیکھتے ہیں کہ آیا وہ حقیقت کو پا جاتی ہے یا ایسے لوگوں میں سے ہو جاتی ہے جو ہدایت نہیں پاتے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَمَّا | جَآءَتْ | قِیْلَ | اَهٰكَذَا | عَرْشُكِ | قَالَتْ | كَاَنَّهٗ | هُوَ |
| پس جب | وہ آئی | کہا گیا | کیا اسی طرح ہے | تیرا تخت | اس نے کہا | گویا کہ وہ | وہ |

فَلَمَّا جَآءَتْ قِیْلَ اَهٰكَذَا عَرْشُكِ ؕ قَالَتْ كَاَنَّهٗ هُوَ ۚ

پس جب وہ آئی تو اس سے پوچھا گیا کہ کیا تیرا تخت اسی طرح کا ہے؟ تو اس نے جواب دیا گویا یہ وہی ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اُوْتِیْنَا | الْعِلْمَ | مِنْ | قَبْلِهَا | وَ | كُنَّا | مُسْلِمِیْنَ |
| اور | ہمیں دیا گیا | علم | سے | اس سے پہلے | اور | ہم تھے | فرمانبردار (جمع) |

وَ اُوْتِیْنَا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهَا وَ كُنَّا مُسْلِمِیْنَ ﴿43﴾

اور اس سے پہلے ہی ہمیں علم دے دیا گیا تھا اور ہم فرمانبردار ہو چکے تھے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | صَدَّهَا | مَا | كَانَتْ | تَّعْبُدُ | مِنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ | اِنَّهَا | كَانَتْ |
| اور | اس نے اسے روکا | جو | وہ تھی | وہ عبادت کرتی ہے | سے | سوا | اللہ | یقیناً وہ | وہ تھی |

وَ صَدَّهَا مَا كَانَتْ تَّعْبُدُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ اِنَّهَا كَانَتْ

اور اُس (یعنی سلیمان) نے اُسے اُس سے روکا جس کی وہ اللہ کے سوا عبادت کیا کرتی تھی۔ یقیناً وہ

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ | قَوْمٍ | كٰفِرِیْنَ | قِیْلَ | لَهَا | ادْخُلِی | الصَّرْحَ | فَلَمَّا | رَاَتْهُ |
| سے | قوم | کافر (جمع) | کہا گیا | اس کے لئے | تُو داخل ہو جا | محل | پس جب | اس نے اسے دیکھا |

مِنْ قَوْمٍ كٰفِرِیْنَ ﴿44﴾ قِیْلَ لَهَا ادْخُلِی الصَّرْحَ ۚ فَلَمَّا رَاَتْهُ

کافر قوم میں سے تھی۔ اسے کہا گیا : محل میں داخل ہو جا۔ پس جب اس نے اسے دیکھا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حَسِبَتْهُ | لُجَّةً | وَّ | كَشَفَتْ | عَنْ | سَاقَیْهَا | قَالَ | اِنَّهٗ | صَرْحٌ |
| اس نے اسے خیال کیا | گہرا پانی | اور | اس نے ہٹایا | سے | اس کی پنڈلیاں | اس نے کہا | یقیناً وہ | محل |

حَسِبَتْهُ لُجَّةً وَّ كَشَفَتْ عَنْ سَاقَیْهَا ؕ قَالَ اِنَّهٗ صَرْحٌ

تو اسے گہرا پانی سمجھا اور اپنی دونوں پنڈلیوں سے کپڑا اٹھا لیا۔ اُس (یعنی سلیمان) نے کہا یہ تو ایک ایسا محل ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مُّمَرَّدٌ | مِّنْ | قَوَارِيْرَ | قَالَتْ | رَبِّ | اِنِّيْ | ظَلَمْتُ | نَفْسِيْ |
| جڑا ہوا | سے | شیشے | اس نے کہا | اے میرے ربّ | یقیناً میں | میں نے ظلم کیا | میری جان |

مُّمَرَّدٌ مِّنْ قَوَارِيْرَ ۬ قَالَتْ رَبِّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ

جو شیشوں سے جڑا ہوا ہے۔ اس (ملکہ) نے کہا اے میرے ربّ! یقیناً میں نے اپنی جان پر ظلم کیا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَسْلَمْتُ | مَعَ | سُلَيْمٰنَ | لِلّٰهِ | رَبِّ | الْعٰلَمِيْنَ | وَ | لَقَدْ |
| اور | میں فرمانبردار ہوئی | ساتھ | سلیمان | اللہ کے لئے | ربّ | تمام جہان | اور | یقیناً |

3 ع 13 18

وَاَسْلَمْتُ مَعَ سُلَيْمٰنَ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿45﴾ وَلَقَدْ

اور (اب) میں سلیمان کے ساتھ اللہ، تمام جہانوں کے ربّ کی فرمانبردار ہوتی ہوں۔ اور

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَرْسَلْنَآ | اِلٰى | ثَمُوْدَ | اَخَاهُمْ | صٰلِحًا | اَنِ | اعْبُدُوا | اللّٰهَ |
| ہم نے بھیجا | طرف | ثمود | ان کا بھائی | صالح | کہ | تم عبادت کرو | اللہ |

اَرْسَلْنَآ اِلٰى ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ صٰلِحًا اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ

ہم نے یقیناً ثمود کی طرف بھی اُن کا بھائی صالح بھیجا تھا (یہ کہتے ہوئے) کہ اللہ کی عبادت کرو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاِذَا | هُمْ | فَرِيْقٰنِ | يَخْتَصِمُوْنَ | قَالَ | يٰقَوْمِ | لِمَ | تَسْتَعْجِلُوْنَ |
| پس اچانک | وہ (جمع) | دو گروہ | وہ جھگڑتے ہیں | اس نے کہا | اے میری قوم | کیوں | تم جلدی چاہتے ہو |

فَاِذَا هُمْ فَرِيْقٰنِ يَخْتَصِمُوْنَ ﴿46﴾ قَالَ يٰقَوْمِ لِمَ تَسْتَعْجِلُوْنَ

پس اچانک وہ دو گروہ بن کر جھگڑنے لگے۔ اس نے کہا اے میری قوم! تم کیوں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بِالسَّيِّئَةِ | قَبْلَ | الْحَسَنَةِ | لَوْ | لَا | تَسْتَغْفِرُوْنَ | اللّٰهَ | لَعَلَّكُمْ | تُرْحَمُوْنَ |
| برائی کو | پہلے | نیکی، بھلائی | کیوں | نہ | تم بخشش مانگتے ہو | اللہ | تا کہ تم | تم پر رحم کیا جاتا ہے |

بِالسَّيِّئَةِ قَبْلَ الْحَسَنَةِ ۚ لَوْلَا تَسْتَغْفِرُوْنَ اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿47﴾

اچھی بات سے پہلے بُری بات کے لئے جلدی کرتے ہو۔ تم کیوں اللہ سے بخشش نہیں مانگتے تا کہ تم پر رحم کیا جائے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوا | اطَّيَّرْنَا | بِكَ | وَ | بِمَنْ | مَّعَكَ | قَالَ | طٰٓئِرُكُمْ | عِنْدَ | اللّٰهِ |
| انہوں نے کہا | ہم نے بُرا شگون لیا | تجھ سے | اور | اس سے جو | تیرے ساتھ | اس نے کہا | تمہاری بدشگونی | پاس | اللہ |

قَالُوا اطَّيَّرْنَا بِكَ وَبِمَنْ مَّعَكَ ۭ قَالَ طٰٓئِرُكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ

انہوں نے کہا ہم تجھ سے اور تیرے ساتھیوں سے بُرا شگون لیتے ہیں۔ اُس نے کہا تمہارا شگون تو اللہ کے پاس ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | اَنْتُمْ | قَوْمٌ | تُفْتَنُوْنَ | وَ | كَانَ | فِي | الْمَدِيْنَةِ | تِسْعَةُ | رَهْطٍ |
| بلکہ | تم | قوم | تم آزمائے جاؤ گے | اور | وہ تھا | میں | شہر | نو | اشخاص |

بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ تُفْتَنُوْنَ ﴿48﴾ وَكَانَ فِي الْمَدِيْنَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ

بلکہ تم تو ایک ایسی قوم ہو جسے آزمایا جائے گا۔اور (اُس کے) مرکزی شہر میں نو اشخاص تھے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يُّفْسِدُوْنَ | فِي | الْاَرْضِ | وَ | لَا | يُصْلِحُوْنَ | قَالُوْا | تَقَاسَمُوْا | بِاللّٰهِ |
| وہ فساد کرتے ہیں | میں | زمین | اور | نہ | وہ اصلاح کرتے ہیں | انہوں نے کہا | تم آپس میں قسمیں کھاؤ | اللہ کی |

يُّفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ وَلَا يُصْلِحُوْنَ ﴿49﴾ قَالُوْا تَقَاسَمُوْا بِاللّٰهِ

جو ملک میں فساد کیا کرتے تھے اور اصلاح نہیں کرتے تھے۔انہوں نے کہا آپس میں اللہ کی قسمیں کھاؤ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَنُبَيِّتَنَّهٗ | وَ | اَهْلَهٗ | ثُمَّ | لَنَقُوْلَنَّ | لِوَلِيِّهٖ | مَا |
| ہم ضرور اس پر شب خون ماریں گے | اور | اس کے گھر والے | پھر | ضرور ہم کہیں گے | اس کے ولی سے | نہیں |

لَنُبَيِّتَنَّهٗ وَاَهْلَهٗ ثُمَّ لَنَقُوْلَنَّ لِوَلِيِّهٖ مَا

ہم ضرور اس پر اور اس کے گھر والوں پر شب خون ماریں گے۔ پھر ہم ضرور اس کے سرپرست سے کہیں گے کہ

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شَهِدْنَا | مَهْلِكَ | اَهْلِهٖ | وَ | اِنَّا | لَصٰدِقُوْنَ | وَ | مَكَرُوْا | مَكْرًا |
| ہم نے مشاہدہ کیا | ہلاکت | اس کے گھر والے | اور | یقیناً ہم | ضرور سچ بولنے والے | اور | انہوں نے تدبیر کی | تدبیر |

شَهِدْنَا مَهْلِكَ اَهْلِهٖ وَاِنَّا لَصٰدِقُوْنَ ﴿50﴾ وَمَكَرُوْا مَكْرًا

ہم نے تو اس کے گھر والوں کی ہلاکت کا مشاہدہ نہیں کیا اور یقیناً ہم سچے ہیں۔اور انہوں نے بہت بڑا مکر کیا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | مَكَرْنَا | مَكْرًا | وَّ | هُمْ | لَا | يَشْعُرُوْنَ | فَانْظُرْ | كَيْفَ |
| اور | ہم نے تدبیر کی | تدبیر | اور | وہ (جمع) | نہیں | وہ سمجھتے ہیں | پس تُو دیکھ | کیسا |

وَّمَكَرْنَا مَكْرًا وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿51﴾ فَانْظُرْ كَيْفَ

اور ہم نے بھی ایک (جوابی) مکر کیا اور وہ کچھ نہ سمجھ سکے۔پس دیکھ کہ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كَانَ | عَاقِبَةُ | مَكْرِهِمْ | اَنَّا | دَمَّرْنٰهُمْ | وَ | قَوْمَهُمْ | اَجْمَعِيْنَ |
| وہ تھا | انجام | ان کی تدبیر | کہ ہم | ہم نے ان کو ہلاک کر دیا | اور | ان کی قوم | سب کے سب |

كَانَ عَاقِبَةُ مَكْرِهِمْ ۙ اَنَّا دَمَّرْنٰهُمْ وَقَوْمَهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿52﴾

ان کے مکر کا کیسا انجام ہوا کہ ہم نے اُن کو اور ان کی تمام قوم کو ہلاک کر دیا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَتِلْكَ | بُيُوْتُهُمْ | خَاوِيَةً | بِمَا | ظَلَمُوْا | اِنَّ | فِيْ | ذٰلِكَ | لَاٰيَةً |
| پس وہ | ان کے گھر | ویران | بسبب اس کے جو | انہوں نے ظلم کیا | یقیناً | میں | اس | ضرور نشان |

فَتِلْكَ بُيُوْتُهُمْ خَاوِيَةًۢ بِمَا ظَلَمُوْا ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً

پس یہ ان کے گھر ہیں جو اُس ظلم کے سبب ویران پڑے ہیں جو انہوں نے کیا۔ یقیناً اس میں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِّقَوْمٍ | يَّعْلَمُوْنَ | وَ | اَنْجَيْنَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | كَانُوْا | يَتَّقُوْنَ |
| قوم کے لئے | وہ علم رکھتے ہیں | اور | ہم نے نجات بخشی | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | اور | وہ تھے | وہ تقویٰ اختیار کرتے ہیں |

لِّقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ﴿53﴾ وَ اَنْجَيْنَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ كَانُوْا يَتَّقُوْنَ ﴿54﴾

ان لوگوں کے لئے ایک عظیم نشان ہے جو علم رکھتے ہیں۔ اور ہم نے ان کو نجات بخشی جو ایمان لائے اور وہ تقویٰ اختیار کرنے والے تھے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لُوْطًا | اِذْ | قَالَ | لِقَوْمِهٖ | اَتَاْتُوْنَ | الْفَاحِشَةَ |
| اور | لوط | جب | اس نے کہا | اس کی قوم سے | کیا تم آتے ہو | بے حیائی |

وَ لُوْطًا اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖۤ اَتَاْتُوْنَ الْفَاحِشَةَ

اور لوط کو بھی (نجات دی) جب اس نے اپنی قوم سے کہا کہ کیا تم بے حیائی کے مرتکب ہوتے ہو؟

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَنْتُمْ | تُبْصِرُوْنَ | اَئِنَّكُمْ | لَتَاْتُوْنَ | الرِّجَالَ | شَهْوَةً |
| اور | تم (جمع) | تم دیکھتے ہو | کیا ضرور تم | ضرور تم آتے ہو | مرد (جمع) | شہوت |

وَ اَنْتُمْ تُبْصِرُوْنَ ﴿55﴾ اَئِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ شَهْوَةً

جبکہ تم اچھی طرح سمجھ رہے ہو (کہ کیا کرتے ہو)۔ کیا تم ضرور شہوت مٹانے کے لئے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْ | دُوْنِ | النِّسَآءِ | بَلْ | اَنْتُمْ | قَوْمٌ | تَجْهَلُوْنَ |
| سے | سوائے | عورتیں | بلکہ | تم (جمع) | قوم | تم جہالت کرتے ہو |

مِّنْ دُوْنِ النِّسَآءِ ؕ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ تَجْهَلُوْنَ ﴿56﴾

عورتوں کو چھوڑ کر مردوں کے پاس آتے ہو؟ بلکہ تم تو ایک جاہل قوم ہو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا | كَانَ | جَوَابَ | قَوْمِهٖۤ | اِلَّآ | اَنْ | قَالُوْٓا |
| پس نہیں | وہ تھا | جواب | اس کی قوم | مگر | کہ | انہوں نے کہا |

فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهٖۤ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا

پس اس کی قوم کا سوائے اس کے کوئی جواب نہ تھا کہ انہوں نے کہا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَخۡرِجُوۡۤا | اٰلَ | لُوۡطٍ | مِّنۡ | قَرۡيَتِكُمۡ | اِنَّهُمۡ | اُنَاسٌ | يَّتَطَهَّرُوۡنَ |
| تم نکال دو | آل، خاندان | لوط | سے | تمہاری بستی | یقیناً وہ | لوگ (جمع) | وہ پاک صاف بنتے ہیں |

اَخۡرِجُوۡۤا اٰلَ لُوۡطٍ مِّنۡ قَرۡيَتِكُمۡ‌ ۚ اِنَّهُمۡ اُنَاسٌ يَّتَطَهَّرُوۡنَ ﴿57﴾

لوط کے خاندان کو اپنی بستی سے نکال دو۔ یقیناً یہ ایسے لوگ ہیں جو بڑے پاکباز بنتے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَنۡجَيۡنٰهُ | وَ | اَهۡلَهٗۤ | اِلَّا | امۡرَاَتَهٗ | قَدَّرۡنٰهَا | مِنَ | الۡغٰبِرِيۡنَ |
| پس ہم نے اسے نجات دی | اور | اس کے گھر والے | مگر | اس کی بیوی | ہم نے اسے شمار کر رکھا تھا | سے | پیچھے رہنے والے |

فَاَنۡجَيۡنٰهُ وَاَهۡلَهٗۤ اِلَّا امۡرَاَتَهٗ قَدَّرۡنٰهَا مِنَ الۡغٰبِرِيۡنَ ﴿58﴾

پس ہم نے اس کو نجات بخشی اور اس کے گھر والوں کو بھی، سوائے اس کی بیوی کے جسے ہم نے پیچھے رہ جانے والوں میں شمار کر رکھا تھا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَمۡطَرۡنَا | عَلَيۡهِمۡ | مَّطَرًا | فَسَآءَ | مَطَرُ | الۡمُنۡذَرِيۡنَ |
| اور | ہم نے برسائی | ان پر، ان کے اوپر | بارش | پس وہ بُرا ہوا | بارش | ڈرائے جانے والے |

وَاَمۡطَرۡنَا عَلَيۡهِمۡ مَّطَرًا‌ ۚ فَسَآءَ مَطَرُ الۡمُنۡذَرِيۡنَ ﴿59﴾ ع 4 14 19

اور ہم نے ان پر ایک بارش برسائی۔ پس کتنی بُری ہوتی ہے ڈرائے جانے والوں کی بارش۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلِ | الۡحَمۡدُ | لِلّٰهِ | وَ | سَلٰمٌ | عَلٰى | عِبَادِهِ |
| تُو کہہ دے | تمام تعریف | اللہ کے لئے | اور | سلامتی | پر، اوپر | اس کے بندے |

قُلِ الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ وَسَلٰمٌ عَلٰى عِبَادِهِ

کہہ دے کہ سب تعریف اللہ ہی کے لئے ہے اور سلام ہو اس کے بندوں پر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اصۡطَفٰى | آٰللّٰهُ | خَيۡرٌ | اَمَّا | يُشۡرِكُوۡنَ |
| اس نے چن لیا | کیا اللہ | بہتر | یا وہ جو | وہ شریک ٹھہراتے ہیں |

اصۡطَفٰى‌ؕ آٰللّٰهُ خَيۡرٌ اَمَّا يُشۡرِكُوۡنَ ﴿60﴾

جنہیں اس نے چن لیا۔ کیا اللہ بہتر ہے یا وہ جنہیں وہ شریک ٹھہراتے ہیں؟

## ضروری نوٹ

- اس پارہ میں قرآن کریم کا لفظی و بامحاورہ ترجمہ پیش کیا جارہا ہے۔

- لفظی ترجمہ میں ہر لفظ رنگین اور علیحدہ خانہ میں لکھا گیا ہے تا کہ ہر لفظ کا ترجمہ سمجھنے میں آسانی ہو۔

- بامحاورہ ترجمہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے بیان فرمودہ ترجمہ سے لیا گیا ہے۔ بعض مقامات پر یہ ممکن ہے کہ بامحاورہ ترجمہ آیت کے نیچے نہ درج ہو بلکہ اگلی سطر یا اگلے صفحہ پر درج ہو۔ کیونکہ ہم نے حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے ترجمہ کے تسلسل اور ترتیب کو قائم رکھا ہے۔

# رموز واوقاف

1- ○ یہ علامت آیت کی ہے یہاں ٹھہرنا چاہئے۔

2- م لفظِ لازم کا مختصر ہے یہاں ٹھہرنا ضروری ہے۔

3- ط لفظ مطلق کا مخفف ہے ٹھہرنا چاہئے۔

4- ج علامتِ جائز۔ ٹھہرنا نہ ٹھہرنا دونوں برابر ہیں۔

5- ز لفظ تجاوز سے لیا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہاں سے گزر جانا چاہئے۔

6- ص علامت وقفِ مرخّص ۔ اگر تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔

7- صلے اَلْوَصْلُ اَلْاَوْلٰی کا خلاصہ ہے یعنی ملا کر پڑھنا بہتر ہے۔

8- ق علامت قِیْلَ عَلَیْہِ الْوَقْفُ کی ہے لیکن یہاں ٹھہرنا نہ چاہئے۔

9- قف صیغہ امر ہے لیکن اگر نہ ٹھہرے تو کچھ مضائقہ نہیں۔

10- سکتہ یہاں تھوڑا ٹھہرے سانس نہ توڑے۔

11- وقفہ علامت سکتۂ طویلہ کی ہے لیکن سانس نہ توڑے۔

12- لا بغیر آیت کے ہو تو ٹھہرنا جائز نہیں۔

13- جہاں دو علامتیں ہوں تو اوپر کی علامت کا اعتبار ہے۔


***__Wa Qaalal Lazeena__***

Nineteenth Part of the Holy Quran

With Urdu Split-Word and Running Translation.

ISBN: 978-1-914379-18-5

Published by Majlis Ansarullah UK

